# سورۃ بقرہ سے مشکلات کا حل

روزمرہ کے پیچیدہ مسائل کے حل کے لئے تیر بہدف عملیات

اقبال احمد مدنی

روزمرہ کے پیچیدہ مسائل کے حل کے لیے تیر بہدف عملیات

# سورۂ بقرہ سے مشکلات کا حل

مؤلف..........اقبال احمد مدنی

Ph:2773302

شمع بک ایجنسی نوید اسکوائر اردو بازار کراچی

نام کتاب ــــ□ــــ سورۃ بقرہ سے مشکلات کا حل

مؤلف ــــ□ــــ اقبال احمد مدنی

ناشر ــــ□ــــ شمع بک ایجنسی

پرنٹر ــــ□ــــ خالد پرنٹر

قیمت ــــ□ــــ -/40 روپے

## اسٹاکسٹ

### صابری دارالکتب

قذافی مارکیٹ اردو بازار لاہور

یونس بک ڈپو — اردو بازار لاہور

عوامی کتاب گھر — اردو بازار لاہور

فہیم بک ڈپو — اردو بازار لاہور

اشرف بک ایجنسی — اقبال روڈ راولپنڈی

کتاب گھر — اقبال روڈ راولپنڈی

شمع بکسٹال — ریگل روڈ فیصل آباد

رحمٰن بک ہاؤس — اردو بازار کراچی

رشید نیوز ایجنسی — فریئر مارکیٹ کراچی

الحبیب نیوز ایجنسی — اسٹیشن روڈ حیدر آباد



# فہرست

# سورة بقرہ سے مشکلات کا حل

سورة بقرہ کی زود اثر آیات مبارکہ ہر طرح کی دکھ بیماری، پریشانی اور مشکلات سے چھٹکارا پانے کے لیے نہایت ہی سریع الاثر اہمیت کی حامل ہیں۔ اس سورة کی تلاوت ورد اور وظیفہ سے بہت جلد دلی مراد حاصل ہوتی ہے اور دیکھتے ہی دیکھتے چند دونوں میں ہی انسان حیرت انگیز طور پر پریشانیوں سے نجات پا کر قلبی سکون محسوس کرنے لگتا ہے۔ سورة بقرہ افادیت کے لیے بہت ہی مفید ہے اس سے ہر طرح کی پریشانیاں دور ہو جاتی ہیں مثلاً آسیب و جنات سے نجات، زوجین میں محبت، دشمن کے شر سے حفاظت اور دشمن کی زبان بندی، جادوٹونی کا اثر زائل ہونا، کاروبار میں ترقی، رزق کی کشادگی، آمدنی میں اضافہ، عہدہ میں ترقی، شادی بیاہ کے لیے حسب منشا، رشتہ کا آنا تمام جسمانی بیماریوں کا شافی علاج۔ اس کے علاوہ ہر جائز حاجت روائی کے لیے سورة بقرہ عظیم الشان اثرات کے لیے اپنی مثال آپ ہے۔ صدق دل سے اللہ پر بھروسہ کرتے ہوئے ہر شخص گھر بیٹھے اس سورة سے فائدہ اٹھا کر اپنی زندگی کو خوشحال بنا سکتا ہے۔ یعنی حسب منشا اپنی ہر جائز حاجت میں کامیابی حاصل کر سکتا ہے اور دوسروں کی نظروں میں معزز بن سکتا ہے۔

## نظر کا لگنا

اگر کسی بچے کو نظر بد لگ گئی ہو جس کے باعث بچہ بات بات پر بگڑتا ہو، روتا ہو اور ضد کرتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ سورۃ بقرہ دوسرے پارہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ

وَمَآ اَنۡفَقۡتُمۡ مِّنۡ نَّفَقَةٍ اَوۡنَذَرۡتُمۡ مِّنۡ نَّذۡرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعۡلَمُهٗ ط وَمَا لِلظّٰلِمِيۡنَ مِنۡ اَنۡصَارٍ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 270)

باوضو حالت میں پڑھ کر بچے پر دم کرے اگر بڑے کو بھی نظر بد لگی ہو گی تو بفضل باری تعالیٰ آرام آجائے گا بری نظر کے اثرات ختم ہو جائیں گے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا علاوہ ازیں اگر ویسے ہی یہ آیت مبارکہ پڑھ کر دم کر دیا جائے تو اس سے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ نظر بد سے بچاؤ رہتا ہے۔

## ناک کی بیماری کا علاج

ناک کی بیماری کے عارضہ سے خلاصی حاصل کرنے کے لیے چاہیے کہ سورۃ بقرہ کے پہلے پارہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں اکیس مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے۔

هُوَ الَّذِىۡ خَلَقَ لَـكُمۡ مَّا فِى الۡاَرۡضِ جَمِيۡعًا ثُمَّ اسۡتَوٰٓى اِلَى السَّمَآءِ فَسَوّٰهُنَّ سَبۡعَ سَمٰوٰتٍ ؕ (سورۃ بقرہ 2 آیت 29)

اکیس یوم تک بلاناغہ روزانہ یہ عمل کیا جائے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے شفائے



کاملہ نصیب ہو گی ناک کی بیماری کا خاتمہ ہو جائے گا اور تکلیف رفع ہو جائے گی۔

## زوجین کی ناراضگی دور ہو

اگر میاں اور بیوی آپس میں سخت ناراض ہوں دونوں کی ناراضگی کے باعث گھر کا سکون برباد ہو گیا ہو دونوں میں سے کوئی بھی ہار ماننے پر تیار نہ ہوتا ہو تو اس گھر کے کسی فرد کو یا ان دونوں کے کسی ہمدرد عزیز کو چاہیے کہ وہ روزانہ بلا ناغہ چالیس یوم تک سورۃ بقرہ کی تلاوت کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر دونوں اپنی خفگی ایک دوسرے کے ساتھ دور کر دیں گے اور ہنسی خوشی زندگی گزاریں گے اگر خاوند یا بیوی میں سے کوئی ایک یہ چاہے کہ ناراضگی دور ہو جائے تو دونوں میں سے ایک بھی روزانہ سورۃ بقرہ پڑھے اور بارگاہ الٰہی میں نیک مقصد کے لیے دعا مانگے تو پھر بھی بفضل باری تعالیٰ چند دنوں ہی میں سورۃ بقرہ کی برکت کے طفیل میاں بیوی کے مابین ناچاقی وخفگی دور ہو جائے گی۔

## عہدہ میں ترقی

جو کوئی کسی حکومتی منصب کے حصول کا خواہاں ہو اور اس کوشش میں ہو کہ اسے حکمرانی حاصل ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کی ادائیگی کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے۔

وَاللّٰهُ يُؤۡتِىۡ مُلۡكَهٗ مَنۡ يَّشَآءُ ط وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيۡمٌ o

(سورۃ بقرہ 2 آیت 247)

پھر جب مقررہ تعداد کے مطابق پڑھ لے تو بارگاہ الٰہی میں عاجزی و انکساری کے ساتھ اپنے مقصد کے حصول کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بارگاہ الٰہی میں قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور بہت جلد اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## پریشانی دور ہو جائے

جو کوئی کسی ناگہانی مصیبت میں گرفتار ہو گیا ہو اور مصیبت ایسی ہو کہ جس کی وجہ سے اسے جانی و مالی نقصان کے ہونے کا خدشہ ہو ایسی صورت میں وہ سخت گھبراہٹ اور پریشانی محسوس کرتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکتالیس مرتبہ یہ پڑھے۔

اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیۡہِ رَاجِعُوۡنَ ؕ (سورۃ بقرہ 2 آیت 156)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اسے مصیبت سے خلاصی عطا ہوگی۔

## مشکل کا حل

اگر کوئی کسی ایسی مشکل میں پھنس گیا ہو کہ جس سے نکلنے کی کوئی راہ دکھائی نہ دیتی ہو اور وہ مشکل اس کے لیے شدید پریشانی اور دشواری کا باعث بن گئی ہو جس کی وجہ سے وہ ہر وقت پریشان رہتا ہو اور چاہتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اس کی مشکل جلد سے جلد ختم کردے اس کی پریشانی کو رفع کردے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ سات مرتبہ پڑھے پھر اللہ تعالیٰ



سے دعا مانگے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

فَسَیَکۡفِیۡکَہُمُ اللّٰہُ ۚ وَہُوَ السَّمِیۡعُ الۡعَلِیۡمُ ؕ (سورۃ بقرہ 2 آیت 137)

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے چند دنوں میں ہی مشکل حل ہو جائے گی اور ہر طرح کی پریشانی دور ہو جائے گی۔

## لمشکلات کا حل

ایسی مشکل جو حل ہوتی ہوئی دکھائی نہ دیتی ہو اور مشکل کے باعث شدید پریشانی لاحق ہو گئی ہو تو چاہیے کہ ہر نماز کے بعد سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں مشکل کے حل ہونے کی دعا مانگے۔

وَاِلٰـہُکُمۡ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ ۚ لَاۤ اِلٰہَ اِلَّا ہُوَ الرَّحۡمٰنُ الرَّحِیۡمُ ۟

(سورۃ بقرہ 2 آیت 163)

اس کے علاوہ اس آیت مبارکہ کا نقش عرق گلاب اور زعفران سے ایک سفید کاغذ پر لکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۲ | ۲۲۵ | ۲۲۸ | ۲۱۵ |
| ۲۲۷ | ۲۱۶ | ۲۲۱ | ۲۲۶ |
| ۲۱۷ | ۲۳۰ | ۲۲۳ | ۲۲۰ |
| ۲۲۴ | ۲۱۹ | ۲۱۸ | ۲۲۹ |

نقش مبارک لکھنے کے بعد اپنے گلے میں ڈالے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم

سے ہر طرح کی مشکل دور ہو جائے گی اللہ تعالیٰ مصیبت سے نجات عطا فرمائے گا اور آسانی میسر ہو گی۔

## سودا کا علاج

اگر کوئی مراق وسودا کے مرض میں مبتلا ہو تو مرض سے نجات حاصل کرنے کی غرض سے چاہیے کہ سورۂ بقرہ کے تیسرے پارہ کا آخری رکوع۔

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط سے اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ o تک (سورۃ بقرہ 2 آیت 284 سے 286)

ایک مرتبہ پڑھ کر سرسوں کے تیل پر دم کریں یہ دم کیا ہوا تیل مریض کے سر پر خوب اچھی طرح مالش کریں علاوہ ازیں مالش کے ساتھ ساتھ باوضو حالت میں آیت الکرسی کو سات سات مرتبہ پڑھ کر صبح وشام پانی پر دم کر کے مریض کو پلاتے رہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو افاقہ ہو گا پروردگار عالم سورۂ بقرہ کی برکت کے طفیل مریض کو شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## گواہ منکر نہ ہو

اگر کسی کو اپنے مقدمے میں کسی گواہ کے بارے میں شک ہو کہ وہ حق بات نہ کرے گا اور اس کے حق میں سچی گواہی دینے سے منکر ہو جائے گا یا ٹال مٹول سے کام لے گا تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک سو اکیس مرتبہ پڑھے اور پڑھنے کے بعد کسی میٹھی چیز پر دم کر کے کسی طرح سے گواہ کو کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ گواہ سچی گواہی اور حق بات کرنے سے



منکر نہ ہو گا وہ ہر حالت میں حق بات کرے گا اور باطل کا ساتھ نہ دے گا اگر ایسی صورتحال ہو کہ گواہ کو دم کی ہوئی چیز کھلانا محال اور ناممکن ہو تو پھر چاہیے کہ مقررہ تعداد کے مطابق پڑھنے کے بعد گواہ کا تصور کر کے اس کی طرف دم کرے اور پھر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ گواہ کے قلب کو حق بات کرنے کی طرف مائل کر دے۔ بفضل باری تعالیٰ اس عمل کی برکت کے طفیل مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَلَا تَلْبِسُوا الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُوا الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ o

(سورۃ بقرہ 2 آیت 42)

## گناہوں کی معافی

اگر کسی نے کوئی ایسا گناہ کر لیا ہو جس کی وجہ سے وہ بہت زیادہ پشیمانی محسوس کرتا ہو اور چاہتا ہو کہ پروردگار عالم اسے رسوا ہونے سے محفوظ رکھے اس کے گناہوں کی معافی عطا فرمائے تو اسے چاہیے کہ وہ خلوص دل سے بارگاہ الٰہی میں اپنے گناہوں کی معافی مانگتے ہوئے توبہ کرے اور ہر نماز کے بعد سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اکیس مرتبہ پڑھنے کے بعد دعا مانگے۔

اِنَّهٗ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 37)

انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا قبول ہو گی اور اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔

## گمشدہ کی واپسی

اگر کسی کا بیٹا یا بیٹی، بیوی یا کوئی بھی قریبی عزیز گھر سے فرار ہو کر کہیں چلا گیا ہو اور اس کی واپسی نہ ہوتی ہو اور نہ ہی اس کے بارے میں کچھ پتہ چلتا ہو کہ وہ کہاں پر ہے تو اس کی بحفاظت واپسی کی غرض سے چاہیے کہ وہ ذیل میں دی ہوئی سورۂ بقرہ کی آیت مبارکہ کا عمل نہایت توجہ و یکسوئی اور یقین کامل کے ساتھ اس طرح سے کرے کہ نماز فجر یا نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اور ایک سو اکیس مرتبہ یہ آیت مبارکہ گمشدہ کی واپسی تک پڑھے۔

وَلِكُلٍّ وِّجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ ط أَيْنَ مَا تَكُونُوا يَأْتِ بِكُمُ اللّٰهُ جَمِيعًا ط إِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ

(سورۃ بقرہ 2 آیت 148)

اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ یہ درود پاک پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْاَبْرَارِ فَاتِحِ الْاَسْرَارِ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ.

عمل مکمل کرنے کے بعد فوری طور پر حسب منشاء حسب استطاعت شیرینی نابالغ بچوں میں تقسیم کی جائے اس کے بعد دو رکعت نفل نماز پڑھے اور گمشدہ کے واپس آ جانے کی دعا کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے تین دن میں غائب حاضر ہو جائے گا اور اس کی واپسی جلد ہوگی۔ یہ عمل اگر ایک ہی شخص کرے تو بہتر ہے ورنہ تین اشخاص مل کر بھی یہ عمل کر سکتے ہیں۔ تینوں اشخاص مل کر یہ آیت مبارکہ پڑھیں مگر تینوں اشخاص دو دو رکعت نفل نماز یعنی کل چھ رکعتیں پڑھیں۔



یہ عمل نہایت مجرب و آزمودہ ہے گمشدہ کی جلد از جلد واپسی کے لیے بہت ہی خوب ہے اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ گمشدہ کے بارے میں جلد ہی کہیں سے کوئی خبر مل جائے گی کہ وہ کہاں پر ہے۔

## اپنا ہم خیال بنانا

جو کوئی یہ چاہے کہ لوگ اس کے تابع فرمان ہو جائیں وہ جو حکم دے اس کو فوری بجا لائیں تو اسے چاہیے کہ غسل کر کے روزہ رکھے اور یہ عمل چاند کے مہینے کے پہلے پنجشنبہ کے دن کرے پھر سبزی جو کی روٹی اور شکر سے روزہ افطار کرے نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد باوضو حالت میں سو جائے نصف شب کے وقت اٹھے اور غسل کرے اور قبلہ کی طرف منہ کر کے تیس مرتبہ سورۂ بقرہ کی یہ آیات مبارکہ پڑھے۔

وَإِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ إِنِّي جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً ط قَالُوٓا أَتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ يُّفْسِدُ فِيهَا وَيَسْفِكُ الدِّمَآءَ ج وَنَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَنُقَدِّسُ لَكَ ط قَالَ إِنِّيٓ أَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُونَ o وَعَلَّمَ آدَمَ الْأَسْمَآءَ كُلَّهَا ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلَى الْمَلٰٓئِكَةِ فَقَالَ أَنْبِئُونِي بِأَسْمَآءِ هٰٓؤُلَآءِ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِينَ o قَالُوا سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَآ إِنَّكَ أَنْتَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 30 سے 32)

اس کے بعد سورۂ بقرہ کی مذکورہ آیات مبارکہ شیشے کے پیالے میں مشک و زعفران سے لکھے اور اس کو عرق گلاب سے دھو کر پی لے پھر سو جائے۔ اسی طرح

پانچ یا سات یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے ساتویں شب کو مذکورہ آیات مبارکہ ستر مرتبہ پڑھے اور چالیس مرتبہ مذکورہ بالا کلمات کہے۔ یاد رہے کہ یہ عمل خالی گھر میں کرے جہاں پر کسی کی مداخلت کا امکان نہ ہو عمل کے دوران اور عمل کرنے کے بعد کسی سے کوئی کلام نہ کرے۔ عمل مکمل ہوتے ہی سو جایا کرے۔ عمل کرنے سے پہلے اس جگہ پر عود کی دھونی دے اور عود جلا کر رکھے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں اس کو اپنے کام کی خوشخبری مل جائے گی جس مقصد کے لیے عمل کیا ہے انشاء اللہ تعالیٰ اس میں کامیابی ہو گی لوگ اس کے تابع و فرمان ہو جائیں گے مگر چاہیے کہ یہ عمل یقین کامل اور خلوص نیت کے ساتھ کیا جائے۔

## رکا ہوا کام حل ہو

اگر کسی کا کسی سرکاری محکمہ میں کوئی ایسا جائز کام ہو جو کسی بھی طرح نہ ہو رہا ہو متعلقہ اہلکار اس کام کے کرنے کے عوض رشوت کا طالب و خواہاں ہو اور کام نہ کرتا ہو تو اسے چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ پڑھے۔

وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ وَتُدْلُوْا بِهَآ اِلَى الْحُكَّامِ لِتَاْكُلُوْا فَرِيْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ بِالْاِثْمِ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت 188)

مذکورہ آیت مبارکہ اکتالیس مرتبہ پڑھنے کے بعد کسی میٹھی چیز پر دم کرے اور کسی طرح یہ شیرینی دم کی ہوئی متعلقہ اہلکار کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل



کی برکت سے جو بھی جائز کام رکا ہوا ہو گا وہ جلد ہو جائے گا اور متعلقہ اہلکار تنگ نہ کرے گا یقین کامل اور مکمل توجہ و یکسوئی کے ساتھ عمل کرنا شرط ہے۔

## حافظہ مضبوط ہو

اگر کسی کی قوت حافظہ بہت زیادہ کمزور ہو زیادہ دیر تک بات کو یاد نہ رکھ سکتا ہو تو اسے چاہیے کہ چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات کے دن روزہ رکھے اور جمعرات کے دن باوضو حالت میں چینی کی صاف اور پاک پلیٹ یا کسی بھی پاک برتن میں مشک و زعفران اور خالص شہد سے سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیات مبارکہ لکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ○ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ ○ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَبِالْاٰخِرَةِ مِنْهُمْ يُوْقِنُوْنَ ○

(سورۃ بقرہ 2 آیت 1 سے 5)

لکھنے کے بعد کنویں کے پانی سے دھو کر افطاری کے وقت اور رات کو پی لے۔ چند جمعرات تک اسی طرح کرے یعنی سات جمعرات تک یہ عمل کرے دن میں روزہ رکھے اور اسی طرح آیات مبارکہ لکھنے کے بعد کنویں کے پانی سے دھو کر پی لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قوت حافظہ بہت زیادہ مضبوط ہو جائے گی حافظہ کی کمزوری نہ رہے گی جو بھی بات کرے گا۔ دیر تک حافظے میں محفوظ رہے گی، یادداشت کی بہتری کے لیے لاجواب عمل ہے۔

## قرآن کا نہ بھولنا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ جس قدر قرآن پاک پڑھے اسے یاد رہے اور جلدی حفظ ہو جائے اس کا حافظہ مضبوط ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ رات کو سونے سے قبل باوضو حالت میں سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ پڑھ لیا کرے انشاءاللہ تعالیٰ ان کو پڑھنے کا معمول بنا لینے سے قرآن مجید خوب یاد رہتا ہے اور ذہن سے فراموش نہیں ہو سکتا۔ آیات مبارکہ یہ ہیں۔

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝ اِنَّ فِىْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَالْفُلْكِ الَّتِىْ تَجْرِىْ فِى الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ وَمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ مَّآءٍ فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَبَثَّ فِيْهَا مِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ ۖ وَّتَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ وَالسَّحَابِ الْمُسَخَّرِ بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝

(سورۃ بقرہ 2 آیت 163 سے 164)

ان آیات مبارکہ کو روزانہ رات کو سونے سے پہلے پڑھ کر اپنے قلب پر دم کرنے سے انشاءاللہ تعالیٰ حافظہ خوب مضبوط ہو جائے گا یہ مجرب و آزمودہ عمل مشہور ولی اللہ حضرت شیخ کلیم اللہ شاہجہاں آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے مخصوص اعمال میں سے ہے۔

## فالج کا علاج

اگر کسی کو فالج کا عارضہ لاحق ہو گیا ہو اور علاج کروانے کے باوجود افاقہ نہ



ہوتا ہو تو چاہیے کہ چاندی کی ایک پلیٹ پر مشک و زعفران و گلاب سے باوضو حالت میں یہ آیت مبارکہ لکھے۔

قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِى السَّمَآءِ ۚ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰهَا سے عَمَّا يَعْمَلُوْنَ تک۔

اس کے بعد صاف تازہ پانی سے دھو کر اپنے چہرے پر ملے اور اس پلیٹ میں آئینہ کی مانند اپنا چہرہ دیکھے اور اس نقش کو لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے۔

۷۸۶

| | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۵ | ۲۴ | ۲۳ | ۱۱ | ۱ | ۸۰ | ۴۹ | ۵۸ | ۴۷ |
| ۴۲ | ۳۴ | ۲۳ | ۲۳ | ۱۱ | ۶ | ۷۹ | ۳۸ | ۵۷ |
| ۵۷ | ۵۴ | ۴۳ | ۳۲ | ۲۱ | ۱۰ | ۸ | ۷۸ | ۲۷ |
| ۲۲ | ۵۵ | ۵۳ | ۴۲ | ۳۱ | ۱۰ | ۱۸ | ۷ | ۷۷ |
| ۷۲ | ۲۵ | ۱۳ | ۵۲ | ۴۱ | ۳۰ | ۱۹ | ۱۷ | ۱۲ |
| ۵ | ۷۵ | ۱۴ | ۸۲ | ۵۱ | ۴۰ | ۳۱ | ۲۷ | ۱۲ |
| ۱۵ | ۴ | ۷۴ | ۷۲ | ۲۱ | ۷۰ | ۳۹ | ۲۸ | ۱۲ |
| ۱۵ | ۴ | ۷۳ | ۳ | ۷۱ | ۵۰ | ۴۹ | ۳۸ | ۳۷ |
| ۳۵ | ۲۴ | ۱۳ | ۲ | ۱۱ | ۷ | ۵۹ | ۴۸ | ۳۷ |

انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد مرض میں افاقہ ہو گا اور اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## عرق النساء کا درد

یہ درد بہت تکلیف دہ ہوتا ہے۔ یہ کمر سے شروع ہو کر پاؤں کے ٹخنہ تک ہوتا ہے بعض مریضوں کو ہفتوں تک، بعض کو مہینوں تک اور بعض کو برسوں تک رہتا ہے اس مرض سے نجات حاصل کرنے کی غرض سے چاہیے کہ کسی نابالغہ کے ہاتھوں کا کاتا ہوا سوت لے اور پھر غسل کرنے کے بعد یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ط وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ o فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ط كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 72 سے 73)

پڑھنے کے بعد گرہ لگائے اسی طرح سات مرتبہ پڑھ کر سات گرہ لگائے اور مریض کے بائیں ہاتھ پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مریض کو شفا ہو جائے گی۔

## ظالم کو زیر کرنا

ایسا ظالم شخص جو بہت ذہین ہو لیکن اپنی ذہانت کو مخلوق خدا کو تکلیف پہنچانے کے لیے استعمال کرتا ہو ظلم وستم کے نت نئے طریقے ایجاد کر کے لوگوں کو تکلیف پہنچاتا ہو اور کسی بھی طرح باز نہ آتا ہو تو ایسے ظالم شخص کو ذہنی مفلوج کر نے کی غرض سے چاہیے کہ سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں میٹھی روٹی یا کسی بھی مٹھائی پر لکھے۔

وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ ط خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّ



اسْمَعُوْا ط قَالُوْا سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا ق وَاُشْرِبُوْا فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْعِجْلَ بِكُفْرِهِمْ ط قُلْ بِئْسَمَا يَاْمُرُكُمْ بِهٖٓ اِيْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 93)

لکھنے کے بعد مٹھائی اس ظالم شخص کو کھلا دے یہ عمل شنبہ کے دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی اور ظالم شخص کا ذہن لوگوں کو تکلیف دینے کے طریقے ایجاد کرنے پر قادر نہ ہو سکے گا اس معاملے میں اس کا ذہن مفلوج ہو جائے گا۔

## زندگی کی سلامتی

جو کوئی کہیں سفر کی غرض سے باہر جانے کا خواہاں ہو اور چاہتا ہو کہ وہ بخیر و عافیت واپس آئے اور اس کے گھر والے زندہ سلامت اور آرام و سکون سے رہیں تو اسے چاہیے کہ وہ سفر پر جانے سے قبل اپنے گھر کے دروازے کی پیشانی پر سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران کے ساتھ نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ لکھ کر چسپاں کرے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ o رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّارْزُقْ اَهْلَهٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ط (سورۃ بقرہ 2 آیت 126)

وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا ط (سورۃ بقرہ 2 آیت 125)

اس آیت مبارکہ کی برکت کے طفیل انشاء اللہ تعالیٰ اس کا سفر بخیر و عافیت طے ہو گا اور واپس آ کر اپنے گھر والوں سے خیریت کے ساتھ ملے گا۔

## دودھ کی فراوانی

بچے کو دودھ پلانے والی عورت کے دودھ میں اگر کمی واقع ہوگئی ہو تو دودھ میں زیادتی کی غرض سے چاہیے کہ چینی کی رکابی پر عرق گلاب، شہد خالص اور زعفران سے باوضو حالت میں مندرجہ ذیل آیت مبارکہ لکھے۔

اِنَّ الْبَقَرَ تَشٰبَهَ عَلَيْنَا ط وَاِنَّآ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ لَمُهْتَدُوْنَ o

(سورۃ بقرہ 2 آیت 70)

لکھنے کے بعد تازہ پانی سے دھو کر عورت کو پلائے سات یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ دودھ میں زیادتی ہو جائے گی یہ مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## زبان کی بندش

اگر کسی کی زبان میں بندش ہو بات کرتے ہوئے دقت محسوس کرتا ہو ٹھیک طرح سے اور واضح طور پر بات نہ کرسکتا ہو اس عارضہ کے باعث اسے شدید کوفت ہوتی ہو اور بعض اوقات شرمندگی کا احساس ہوتا ہو تو ایسی صورت میں اسے چاہیے کہ وہ ہر فرض نماز کی ادائیگی کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ گیارہ مرتبہ سورۂ بقرہ کے پہلے پارہ کی اس آیت مبارکہ کا ورد کرے۔ پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے یقین کامل کے ساتھ اس عمل کو کرے بفضل باری تعالیٰ بہت جلد زبان کی بندش کھل جائے گی جب بات کرے گا تو بہت ہی آسانی اور روانی کے ساتھ کرے گا۔

وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ



فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ط

(سورۃ بقرہ 2 آیت 74)

## دیوانگی کا علاج

اگر کسی کو پاگل پن کے دورے پڑتے ہوں دماغی حالت اکثر و بیشتر بگڑ جاتی ہو کافی علاج معالجہ کروا چکا ہو مگر کسی بھی طرح مرض میں افاقہ نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں عرق گلاب، خالص شہد اور زعفران سے مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اور نقش پاک اس طرح سے لکھے۔

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ. (سورۃ بقرہ 2 آیت 137)

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۳ | ۴۳ | ۴۴ | ۳۰ |
| ۳۸ | ۳٦ | ۳۵ | ۴۱ |
| ۳۴ | ۴۰ | ۳۹ | ۳۷ |
| ۴۵ | ۳۱ | ۳۲ | ۴۲ |

لکھنے کے بعد صاف اور تازہ پانی سے دھو کر مریض کو پلایا جائے چالیس یوم تک بلاناغہ روزانہ یہ عمل کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض کو صحت یابی ہوگی اس کو پاگل پن کے دورے پڑنا بند ہو جائیں گے بفضل باری تعالیٰ دیوانہ پن ختم ہو جائے گا چالیس یوم کے اندر اندر ہی مریض کو افاقہ ہوتا ہوا دکھائی دینا شروع ہو جائے گا چاہیے کہ مریض کو چالیس یوم کے بعد بھی اسی طرح لکھ کر دھو کر پانی

پلانے کا معمول جاری رکھا جائے تا کہ بفضل باری تعالیٰ مکمل طور پر شفائے کاملہ حاصل ہو جائے گی۔

## دودھ کی کمی دور ہو

اکثر اوقات بچے کو دودھ پلانے والی عورتوں میں دودھ کی کمی واقع ہو جاتی ہے اور بچے کو پوری خوراک نہیں ملتی دودھ میں کمی ہونے کی بظاہر کوئی وجہ دکھائی نہیں دیتی ایسی صورت میں چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۃ بقرہ دوسرے پارہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِىَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ط وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ط وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ o

(سورۃ بقرہ 2 آیت 74)

اسی طرح سے پڑھ کر پانی پر دم کرے کہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے یہ دم کیا ہوا پانی عورت کو دن میں دو تین مرتبہ پلایا جائے بفضل باری تعالیٰ عورت کے دودھ میں کمی کی شکایت نہ رہے گی اور دودھ ٹھیک طرح سے آنا شروع ہو جائے گا۔

## دلی مراد حاصل ہو

اگر کسی کی ایسی دلی مراد ہو کہ جس کے لیے وہ چاہتا ہو کہ جلد سے جلد پوری



ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ سورۃ بقرہ سے استفادہ حاصل کرے۔ حضرت بابا فرید الدین مسعود گنج شکر رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص صبح کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان تین دن تک روزانہ بلاناغہ پوری سورۃ بقرہ پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ اسے اپنے مقصد میں کامیابی ہو، یعنی اس کی جو بھی دلی مراد ہے وہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے پوری ہو جائے پروردگار عالم سورۃ بقرہ کی برکت کے طفیل اس کی جائز دلی مراد کو جلد پورا فرمادے۔

## دل کی سختی دور ہو

اگر کسی شخص کا قلب بہت زیادہ سخت ہو گیا ہو رحم اور ترس اس کے دل سے نکل گیا ہو اذیت پسند ہو گیا ہو دوسرے لوگوں کو تکلیف پہنچانے میں راحت محسوس کرتا ہو کسی طرح راہ راست پر نہ آتا ہو اس کا مزاج اس قدر بگڑ چکا ہو کہ اپنے گھر والوں کو بھی پریشان کرتا ہو اور گھر والے اس کی عادت اور مزاج سے بہت فکر مند ہوں تو اس شخص کو راہ راست پر لانے کی غرض سے چاہیے کہ ایک کوری پاک صاف ٹھیکری پر آس کی لکڑی سے باوضو حالت میں اس شخص کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور تھوڑا سا شہد جس کو آنچ نہ لگی ہو اور تھوڑا سا انگوری سرکہ لے کر ان دونوں کو ملائیں اور اس آمیزے سے مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اس نام کے گرد لکھ دے۔

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِىَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ط وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ

فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ وَإِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ط وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ o

(سورۃ بقرہ 2 آیت 74)

لکھنے کے بعد اس ٹھیکری کو اس برتن میں ڈال دیں جس سے کہ وہ شخص پانی پیتا ہو یا کسی بڑے کولر وغیرہ میں ڈال دیں اور اس سے اس شخص کو پانی پلایا جائے جب بھی وہ پانی مانگے گھر والے اسی ٹھیکری والے برتن سے ہی اس کو پانی دیں انشاءاللہ تعالیٰ اس آیت مبارکہ کی برکت سے اس شخص کے دل کی سختی دور ہو جائے گی اس کی قلبی قساوت دور ہو جائے گی اور وہ دلی طور پر انتہائی نرم مزاج ہو جائے گا۔

## دشمن پر غلبہ پانا

اگر کسی کا دشمن بہت زیادہ طاقتور اور بااثر ہو تو ایسے شخص کے شر سے محفوظ رہنے اور اس کو زیر کرنے کی غرض سے چاہیے کہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ.

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ج وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ o ط (سورۃ بقرہ 2 آیت 137)

اس کے علاوہ ہر فرض نماز کے بعد تین سو تین مرتبہ یہی آیت مبارکہ پڑھے پھر پوری آیت الکرسی پڑھ کر آخر میں بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّآلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ کہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ دشمن زیر ہو جائے گا پروردگار عالم اپنے فضل و کرم سے دشمن کے شر سے محفوظ رکھے گا اور اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔



## اُم الصّبیان کا علاج

اگر کسی بچے کو ام الصبیان کا عارضہ لاحق ہو گیا اور آرام نہ آتا ہو بچہ دن بدن کمزور ہوتا جا رہا ہو تو چاہیے کہ سوا بالشت نَے (سرکنڈا) لے کر چاقو یا چھری لے کر جڑ کی طرف سے بچہ کے پیٹ پر پھرائے اور سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیات مبارکہ پڑھ کر

وَإِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ط وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ o فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ط كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 72 سے 73)

تین مرتبہ دم کرے اور پھر اس نَے کو کسی ویران گوشہ یا صحرا میں خوب اچھی طرح دفن کرے دوسرے دن بھی اسی طرح عمل کرے یعنی روزانہ بلاناغہ سات یوم تک یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ تین دن ہی میں اثر ظاہر ہونا شروع ہو جائے گا ام الصبیان سے خلاصی ہو گی پروردگار عالم اپنے فضل و کرم سے مکمل طور پر صحت یابی عطا فرمائے گا۔

## عہدہ قائم رہے

اگر کسی حاکم وقت کو اپنی حکومت کے ختم ہو جانے کا خدشہ ہو گیا ہو اور اسے اس قسم کی اطلاعات مل رہی ہوں کہ جلد ہی اس کی حکومت کا خاتمہ ہو جائے گا سازشی عناصر اس کے خلاف سازشوں میں شریک ہوں تاکہ اس کی حکومت ختم ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ

بکثرت پڑھے۔

اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ٥ اَلَمْ تَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِىٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ٥

(سورۃ بقرہ 2 آیت 106 سے 107)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ اس عمل کی مداومت رکھے انشاء اللہ تعالیٰ سازشی عناصر اس کا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے، اللہ تعالیٰ کی مدد و حمایت اس کو حاصل ہوگی۔

## وقت پر بیداری کے لیے

اگر کسی کی نیند ایسی پکی ہو کہ وہ جب سو جائے تو اسے کسی قسم کا ہوش نہ رہتا ہو جس وقت پر وہ جاگنے کا خواہاں ہو اور وقت پر اس کی آنکھ نہ کھلتی ہو۔ بہت کوشش کر چکا ہو کہ حسب منشاء وقت پر اس کی آنکھ کھل جائے مگر اپنے مقصد میں کامیابی نہ ہوتی ہو تو اسے چاہیے کہ سونے سے قبل وضو کرے اور بستر پر لیٹ کر سونے سے پہلے مندرجہ ذیل آیت مبارکہ تین مرتبہ پڑھے۔

وَاِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَاَمْنًا ط وَاتَّخِذُوْا مِنْ مَّقَامِ اِبْرٰهٖمَ مُصَلًّى ط وَعَهِدْنَآ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ اَنْ طَهِّرَا بَيْتِىَ لِلطَّآئِفِيْنَ وَالْعٰكِفِيْنَ وَالرُّكَّعِ السُّجُوْدِ ٥

(سورۃ بقرہ 2 آیت 125)

پڑھنے کے بعد اپنے دل پر دم کرے اور قبلہ رخ منہ کر کے آنکھیں بند کر کے سو جائے دل میں اس بات کا تصور کر لے کہ جس وقت اٹھنے کا خواہاں ہے تو



اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جس وقت چاہے گا بیدار ہو جائے گا اس وقت پر اس کو جاگ آ جائے گی نیند بھی سکون و آرام سے آئے گی اور حسب منشاء وقت پر نیند سے بیدار بھی ہو جائے گا۔ اس مقصد کے لیے یہ آزمودہ اور مجرب عمل ہے۔

## محبت میں کامیابی

جو کوئی مطلوب کو اپنی محبت میں وارفتہ بنانے کا خواہاں ہو یا اگر میاں اپنی بیوی سے محبت نہ کرتا ہو یا بیوی اپنے خاوند سے محبت نہ کرتی ہو تو ان کے مابین محبت پیدا کرنے کی غرض سے چاہیے کہ باوضو حالت میں خوشبودار پھول لے کر اس پر سات مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھ کر دم کرے۔

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ۔

(سورۃ بقرہ 2 آیت 7)

آیت مبارکہ پڑھنے سے پہلے یہ الفاظ کہے، مطلوب در محبت دیوانہ شود فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں بحق "فلاں بن فلاں" پہلے مرتبہ میں مطلوب اور اس کی والدہ کا نام لے۔ دوسرے میں اپنا نام اور اپنی والدہ کا نام لے۔ پھر یہ دم کیا پھول مطلوب کو سونگھائے اگر کسی میٹھی چیز پر دم کر کے مطلوب کو کھلا دے تو تب بھی مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اور مطلوب اس کی محبت میں دیوانہ ہوگا۔

## افسر کا غصہ دور کرنا

اگر حاکم وقت یا کوئی بھی بااثر شخص کسی سے اس حد تک ناراض ہو گیا ہو کہ خدشہ ہے کہ نقصان نہ پہنچائے کسی بھی طرح حاکم کا غصہ ختم نہ ہوتا ہو تو اس کے

غصہ کو دور کرنے کی غرض سے چاہیے کہ ایک سفید کاغذ پر یہ آیت مبارکہ لکھے۔

ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْ م بَعْدِ ذٰلِكَ فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ط وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ط وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 74)

آیت مبارکہ لکھنے کے بعد اس کے نیچے حاکم اور اس کی والدہ کا نام بھی لکھے۔ لکھنے کے بعد اس کو تعویز کی شکل میں لپیٹ کر تہہ کرے اور پہاڑ کی چوٹی پر دفن کر دے اس کے بعد حاکم کے پاس جائے انشاء اللہ تعالیٰ حاکم کا غصہ رفع ہو جائے گا اور وہ نرمی کے ساتھ پیش آئے گا کسی قسم کی زیادتی نہ کرے گا۔

## چور کی پہچان

اگر کسی شخص کی چوری ہوگئی ہو اور اسے کسی شخص پر شک ہو مگر اس کا اظہار اس لیے نہ کرتا ہو کہ کہیں اس کا وہم نہ ہو تو چور کی پہچان کی غرض سے چاہیے کہ جو کے آٹے کی روٹی باوضو حالت میں آٹا گوندھ کر پاک صاف توے پر پکائے روٹی پر عرق گلاب وزعفران وخالص شہد سے یہ آیت مبارکہ لکھے،

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ط وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ o ج

(سورۃ بقرہ 2 آیت 72)

لکھنے کے بعد روٹی کے بہت سے ٹکڑے کرے اور آیت مذکورہ کو تین مرتبہ پڑھ کر ان پر دم کرے پھر جن اشخاص پر اسے شک ہے ان سب کو جمع کرے اور



ہر ایک کو روٹی کا ٹکڑا دے ہر ایک کو الگ الگ کھلائے جو شخص چور ہوگا وہ اس ٹکڑے کو نہ کھا سکے گا اس طرح چور کی پہچان ہو جائے گی۔

## جان و مال کی حفاظت

اگر کوئی کسی ایسی جگہ پر ہو کہ جہاں اسے اپنی جان اور مال کے ضائع ہونے کا شدید خطرہ لاحق ہو اور وہ اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کی جان اور مال محفوظ رہے اسے کسی قسم کا کوئی نقصان نہ پہنچے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

اُولٰٓئِكَ عَلٰی هُدًی مِّنْ رَّبِّهِمْ وَ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ o

اس کے علاوہ مذکورہ آیت مبارکہ کا نقش مبارکہ مربع شکل میں مزاج کے اعتبار سے تیار کرے یعنی آبی، خاکی، آتشی اور بادی چالوں کے حساب سے بنائے اگر خود تیار نہ کر سکے تو کسی ماہر اور کامل عامل سے بنوائے ذیل میں دیا ہوا اس آیت مبارکہ کا نقش آتشی چال اور مربع شکل میں لکھا گیا ہے اور چونکہ اس مقصد کے لیے مربع نقش زیادہ مفید ثابت ہوا ہے اس لیے مربع نقش کو ہی ترجیح دی گئی ہے آیت کے مجموعی اعداد ۸۶۸ ہیں اور نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶ | ۲۲۰ | ۲۲۳ | ۲۰۹ |
| ۲۲۲ | ۲۱۰ | ۲۱۵ | ۲۲۱ |
| ۲۱۱ | ۲۲۵ | ۲۱۸ | ۲۱۴ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۱۹ | ۲۱۳ | ۲۱۲ | ۲۲۴ |

نقش لکھنے کے بعد تعویز کی طرح گلے میں ڈالا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے کسی قسم کا کوئی نقصان نہ ہوگا جان و مال کی حفاظت رہے گی پروردگار عالم اپنی حفظ وامان میں رکھے گا کوئی شرپسند اور اس کا دشمن اسے نقصان نہ پہنچا سکے گا اور اس کا قلب بھی مطمئن رہے گا۔

## پیاس دور ہو جائے

اگر کسی پر پیاس نے غلبہ پالیا ہو کسی بھی طرح پیاس کم نہ ہوتی ہو تو چاہیے کہ چینی کی پاک صاف پلیٹ پر باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ لکھے۔

وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ط فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ط قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ط كُلُوْا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِى الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ o

(سورۃ بقرہ 2 آیت 60)

لکھنے کے بعد بارش کے پانی سے دھوئے اور اس پانی سے چاول پکائے یا آٹا گوندھ کر روٹی پکا کر صبح و شام کھائے انشاء اللہ تعالیٰ پیاس دور ہو جائے گی اللہ تعالیٰ اس زحمت سے شفاء عطا فرمائے گا۔

## جادو کا اثر زائل کرنا

اگر کسی کو اپنے دشمن کی طرف سے جادو کیے جانے کا خدشہ ہوتا کہ اسے نقصان پہنچے یا دشمن نے جادو کا وار کر دیا ہو تو جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ جادو



اس پر اثر نہ کرے اور اسے کسی قسم کا نقصان نہ پہنچے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے، آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَمَا هُمْ بِضَآرِّيْنَ بِهٖ مِنْ اَحَدٍ اِلَّا بِاِذْنِ اللّٰهِ o

(سورۃ بقرہ 2 آیت 102)

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اسے کسی قسم کا نقصان نہ پہنچے گا اللہ تعالیٰ اسے اپنی حفظ وامان میں رکھے گا اور اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔

## خلائق کو تسخیر کرنا

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ لوگوں کے قلوب اس کے لیے مسخر ہو جائیں وہ جو بھی بات کرے لوگ بڑی توجہ اور شوق سے سنیں اور اس کی اچھی شہرت ہر خاص و عام میں پھیل جائے تو اسے چاہیے کہ وہ چاند کے مہینہ کے عروج میں موافق نظر سعد جبکہ چاند نحوست سے بری ہو باوضو حالت میں یہ نقش پاک لکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۱ | ۲۲۴ | ۲۲۷ | ۲۱۳ |
| ۲۲۶ | ۲۱۴ | ۲۲۰ | ۲۲۵ |
| ۲۱۵ | ۲۲۹ | ۲۲۲ | ۲۱۹ |
| ۲۲۳ | ۲۱۸ | ۲۱۶ | ۲۲۸ |

لکھنے کے بعد اپنی نگاہوں کے سامنے مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ۲۱۵۱ مرتبہ پڑھے۔

وَاِلٰـهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ج لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ

(سورۃ بقرہ 2 آیت 163)

اکتالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے اور ہر روز ایک نیا نقش لکھ کر اپنے سامنے رکھ لیا کرے جب چلہ ختم ہو جائے تو تمام نقوش دریا میں ڈال دے۔ اس عمل کے لیے چاہیے کہ پڑھنے کی جگہ اور وقت ضرور ایک ہی مقرر کرے اور اس بات کا خاص طور پر دھیان رکھے کہ اس میں فرق نہ پڑے۔ چلہ ختم ہو جانے کے بعد چاہیے کہ مذکورہ بالا آیت مبارکہ روزانہ بلا ناغہ اس طرح سے ایک سو ایک مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس میں کبھی ناغہ نہ کرے تا کہ عمل قائم رہے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ مخلوق خدا کا ہجوم ہو گا اور عجیب و غریب کرشمے دیکھے گا۔ ہر کوئی اس کی طرف کھنچا چلا آئے گا اور مخلوق خدا کے دلوں میں اس کی محبت پیدا ہو جائے گی۔

## بے چینی دور ہو

اگر کسی کا دل بے چین و بے قرار ہو بلا وجہ گھبراتا ہو اور گھٹن محسوس کرتا ہو طبیعت میں سکون نہ آتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سات مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اور پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے۔ سات یوم تک روزانہ یہ عمل کرے اس کے علاوہ عرق گلاب و زعفران سے ایک سفید کاغذ پر آیت الکرسی لکھے اور



تعویذ کی طرح گلے میں اس طرح سے ڈالے کہ تعویذ دل کے مقام کے پاس رہے۔ بفضل باری تعالیٰ قلبی بے چینی دور ہو جائے گی اور دل کی گھبراہٹ بھی ختم ہو جائے گی۔

## گمشدہ کی واپسی

اگر کسی کا کوئی عزیز یا بیٹا یا بیٹی گھر سے بھاگ گئی ہو اور اس کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو کہ وہ کہاں پر ہے کافی تلاش بسیار کر چکا ہو اور اس کی واپسی کے بارے میں بہت فکر مند ہو کہ کسی طرح اس کی واپسی ہو جائے تو اس صورتحال میں چاہیے کہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَهُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ ص فَقَالَ لَهُمُ اللّٰهُ مُوْتُوْا قف ثُمَّ اَحْيَاهُمْ ط اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ ۝

(سورۃ بقرہ 2 آیت نمبر 243)

باوضو حالت میں سفید اور پاک صاف کپڑے کے گول ٹکڑے پر لکھے اس کے نیچے بھاگے ہوئے کا نام اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور جس گھر سے بھاگا ہو اس گھر کی دیوار میں دبا کر رکھ دیں اس کے علاوہ مذکورہ آیت مبارکہ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی جائے انشاء اللہ تعالیٰ بھاگا ہوا جہاں کہیں بھی ہو گا جلد ہی اس کی واپسی ہو گی اور اس کے بارے میں معلوم ہو جائے گا کہ وہ کہاں پر ہے تین یا سات یوم کے اندر اندر واپس آجائے گا اور گھر

سے اگر کوئی چیز مال یا سامان وغیرہ لے کر گیا ہے تو اس کی بھی واپسی ہو جائے گی۔ بھاگے ہوئے کو واپس لانے کے لیے یہ عمل نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

## بد شخص کو زیر کرنا

اگر کوئی بدمعاش شخص اہل محلہ کو تنگ کرتا ہو اس کی حرکتوں سے سب لوگ نالاں و تنگ ہوں مگر اس کے خوف سے کوئی بھی شریف آدمی اس کا سامنا نہ کرتا ہو جس کی وجہ سے اس کی اوچھی حرکات میں دن بدن اضافہ ہوتا جاتا ہو تو ایسے بدمعاش شخص کے شر سے محفوظ رہنے اور اس کو تباہ کرنے کی غرض سے چاہیے کہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں نماز عصر کے بعد تین سو اکیس مرتبہ پڑھے،

وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْفَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت نمبر 251)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے سات یوم تک بلا ناغہ روزانہ یہ عمل کرے بفضل باری تعالیٰ ظالم اور بدمعاش شخص دفع ہو گا اور اہل محلہ کو تنگ نہ کرے گا اللہ تعالیٰ اس کے شر سے سب کو محفوظ فرمائے گا۔

## پھل زیادہ لگیں

اگر کوئی باغ اجڑ گیا ہو اس میں لگے ہوئے پھلدار درختوں پر پوری طرح پھل نہ لگتا ہو بہت کم پھل لگتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ پنجشنبہ کے دن کا روزہ رکھے اور پنجشنبہ کے دن نماز مغرب کی ادائیگی کے بعد بغیر کسی سے کلام کیے ایک سفید کاغذ پر مندرجہ ذیل آیت مبارکہ لکھے۔



وَبَشِّرِ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ط كُلَّمَا رُزِقُوْا مِنْهَا مِنْ ثَمَرَةٍ رِّزْقًا لا قَالُوْا هٰذَا الَّذِیْ رُزِقْنَا مِنْ قَبْلُ وَاُتُوْا بِهٖ مُتَشَابِهًا ط وَلَهُمْ فِیْهَآ اَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّهُمْ فِیْهَا خٰلِدُوْنَ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت 25)

لکھنے کے بعد ایک تعویز کی طرح بنائے اور دھاگہ لپیٹ کر باغ کے درمیان میں ایک درخت پر شاخ کے ساتھ باندھ دے اور اس درخت سے ایک پھل توڑ کر کھا لے اگر پھل نہ ہو تو اس درخت کا ایک پتہ لے کر کھائے اور تین گھونٹ پانی پی کر وہاں سے چلا آئے بفضل باری تعالیٰ اس باغ میں بہت برکت پیدا ہو جائے گی اور باغ کے درخت بہت زیادہ پھل لائیں گے۔

## اللہ کی نظر میں مقبول ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ بارگاہ الٰہی میں مقبول و مقرب بندہ بن جائے۔ اللہ تعالیٰ اسے دین و دنیا میں کامیابی و کامرانی سے ہمکنار کرے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد تین سو گیارہ مرتبہ سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ پڑھنے کے بعد بارگاہِ الٰہی میں نہایت خشوع و خضوع کے ساتھ دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا بارگاہِ الٰہی میں قبول ہو گی اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا اور اسے مطلوبہ مقصد میں ضرور کامیابی ہو گی۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِی الدُّنْيَا وَاِنَّهٗ فِی الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ

(سورۃ بقرہ 2 آیت نمبر 130)

## غربت دور ہو

جو کوئی غربت و افلاس میں مبتلا ہو اور چاہتا ہو کہ اس کے مالی حالات اچھے ہو جائیں تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے،

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ط اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ہ (سورۃ بقرہ۔2 آیت 127)

اپنے مقصد میں کامیابی کی دعا مانگے علاوہ ازیں مندرجہ ذیل نقش مبارک کو عرق گلاب و زعفران سے لکھے یہ نقش مبارک اسم حسنٰی رب کا ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶۶ | ۷۲ | ۶۴ |
| ۶۵ | ۶۷ | ۷۰ |
| ۷۱ | ۶۳ | ۶۸ |

لکھنے کے بعد یہ نقش اپنے پاس رکھے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد غربت و افلاس کا خاتمہ ہو جائے گا۔

## آنکھوں کی بیماری

جس کسی کی آنکھوں میں سوزش ہو جس کی وجہ سے آنکھوں میں جلن اور تکلیف محسوس ہوتی ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۂ بقرہ کی تلاوت کرے جس قدر بھی پڑھ سکتا ہو پڑھے



پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے بفضل باری تعالیٰ چند دنوں میں ہی آنکھوں کی سوزش رفع ہو جائے گی پروردگار عالم آنکھوں کی تکلیف کو دور کر کے شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا اگر روزانہ بلاناغہ سورۂ بقرہ پڑھنے کا معمول بنا لے تو انشاء اللہ کبھی آنکھوں کی تکلیف نہ ہو۔

## آسیب سے حفاظت

اگر کسی گھر میں آسیب و جنات کا داخلہ ہو اور وہ تنگ کرتے ہوں خوفزدہ کرتے رہتے ہوں کسی بھی طرح گھر چھوڑ کر نہ جاتے ہوں تو ان کو بھگانے کی غرض سے چاہیئے کہ اس گھر میں باوضو حالت میں بیٹھ کر نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک ہزار مرتبہ پڑھی جائے اور تین دن تک بلاناغہ روزانہ پڑھی جائے آیت مبارکہ یہ ہے۔

اُولٰئِکَ مَا کَانَ لَھُمْ اَنْ یَّدْخُلُوْھَآ اِلَّا خَآئِفِیْنَ لَھُمْ فِی الدُّنْیَا خِزْیٌ وَّلَھُمْ فِی الْاٰخِرَۃِ عَذَابٌ عَظِیْمٌ۔ (سورۂ بقرہ آیت 114)

روزانہ پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہو گی اور مطلوبہ مقصد میں کامیابی حاصل ہو گی علاوہ ازیں اگر اس آیت مبارکہ کو لکھ کر گھر میں دیوار کے ساتھ آویزاں کر دیا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ گھر آسیب و جنات کے اثرات سے محفوظ ہو جائے گا کوئی موذی جانور اور آسیب و جنات اس گھر کے اندر داخل نہ ہو سکیں گے اور نہ گھر کے مکینوں کو تنگ کریں گے مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

# قوت حافظہ کے لیے

اگر کسی کا حافظہ بہت زیادہ کمزور ہو معمولی سی بات بھی یاد نہ رہتی ہو بھول جانے کے اس مرض کے باعث اکثر شرمندگی کا سامنا کرنا پڑتا ہو اور کوشش و ارادے کے باوجود کسی بھی بات کو زیادہ دیر تک اپنے حافظے میں محفوظ نہ رکھ سکتا ہو تو اس صورت میں چاہیے کہ پنجشنبہ کے دن روزہ رکھے اور افطاری سے پہلے باوضو حالت میں چینی کی صاف پلیٹ پر عرق گلاب اور زعفران سے مندرجہ ذیل کلمات لکھے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ. (سورۃ بقرہ)

لکھنے کے بعد بارش کے پانی یا عام تازہ پانی سے پلیٹ دھوئے اور اس سے روزہ افطار کرے بفضل باری تعالیٰ حافظہ خوب مضبوط ہو جائے گا یادداشت بہتر ہو جائے گی جو بھی بات یاد رکھنے کی کوشش کرے گا زیادہ عرصہ تک یاد رہے گی۔

# دماغی خرابی کا علاج

جو کوئی بلڈ پریشر یا کسی دماغی خرابی کی وجہ سے واہی تباہی بکتا رہتا ہو کبھی کبھار شدید غصے میں کسی کو بھی خاطر میں نہ لاتا ہو تو چاہیے کہ سورۂ بقرہ کی ذیل میں دی ہوئی آیت مبارکہ باوضو حالت میں سات مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے مریض کی حالت نارمل ہو جائے گی اس کی ہذیانی کیفیت ختم ہو جائے گی اگر سورۂ بقرہ پڑھ کر پہلے سے پانی پر دم کر کے رکھ لی جائے اور بوقت ضرورت



مریض کو یہ پانی پلایا جائے تو مریض کو فوری طور پر افاقہ ہوگا نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔ سورۂ بقرہ کی آیت مبارکہ یہ ہے۔

لَا یُؤَاخِذُكُمُ اللّٰهُ بِاللَّغْوِ فِیْٓ اَیْمَانِكُمْ وَلٰكِنْ یُّؤَاخِذُكُمْ بِمَا كَسَبَتْ قُلُوْبُكُمْ ط وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِیْمٌ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 225)

# ناسور کا علاج

جو کوئی ناسور و بھگندر جیسے گندے مرض میں مبتلا ہو اور شدید تکلیف میں ہو کسی بھی علاج سے کوئی فرق نہ پڑتا ہو بلکہ دن بدن مرض کی شدت میں اضافہ ہوتا جاتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ عرق گلاب، خالص شہد اور زعفران کے ساتھ باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کے پہلے پارہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ لکھے اور پانی سے دھو کر مریض کو پلائے۔

وَاِذْ یَرْفَعُ اِبْرٰهِیْمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَیْتِ وَاِسْمٰعِیْلُ ط رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ط اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ. (سورۃ بقرہ 2 آیت 127)

روزانہ لکھ کر مریض کو پلائے اکتالیس یوم تک بلا ناغہ ہر روز یہ عمل کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اس کے شفائی اثرات ظاہر ہوں گے اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مرض ختم ہو جائے گا۔

# پریشانی دور ہو جائے

جو کوئی مصیبت و پریشانی کی حالت میں بارگاہ الٰہی سے رجوع کرے اور یہ چاہے کہ اللہ تعالیٰ اس کی مدد کرے اور اس معاملے میں اسے آسانی عطا

فرمائے مصیبت و پریشانی رفع فرمائے تو اسے چاہیے کہ وہ بکثرت سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ کا ورد کرے۔

اِنَّ نَصْرَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت 214)

اس وِرد کی مداومت رکھے اور ہر وقت پڑھتا رہے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی مصیبت دور ہو جائے گی اللہ تعالیٰ کی مدد اس کے شامل حال ہو جائے گی اور پروردگار عالم مصیبت میں اس کی مدد فرمائے گا اور اس کو آسانی عطا فرمائے گا۔

## مرگی کا علاج

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ مرگی کے عارضہ سے محفوظ رہے تو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ سات مرتبہ سورۂ بقرہ پڑھ لیا کرے وقت کی کوئی قید نہیں ہے دو تین نشستوں میں بھی پڑھ سکتا ہے اس کے علاوہ اگر کوئی مرگی کے عارضہ میں مبتلا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ بقرہ پڑھے اور پڑھنے کے بعد مریض پر دم کر دے۔

چالیس یوم تک بلا ناغہ اسی طرح دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ مرگی کے مرض سے خلاصی عطا ہو گی پروردگار عالم اپنے فضل و کرم اور سورۂ بقرہ کی برکت کے طفیل شفائے کاملہ عطا فرمائے گا۔

## مجرم کی سزا

ایسا ظالم مجرم جس کی حرکتوں سے ہر کوئی تنگ ہو اور وہ قانون کے شکنجہ میں آ چکا ہو مگر خدشہ ہو کہ وہ سفارش اور رشوت کے بل بوتے پر اپنے آپ کو بچا لے گا تو جو



کوئی یہ چاہتا ہو کہ مجرم کو اس کے کیئے کی جلد از جلد سزا ملے اور اس کے حق میں کوئی سفارش اور رشوت قبول نہ ہو تو اس مقصد کے لیے چاہیے کہ ہر نماز کے بعد بکثرت یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

وَلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ○

(سورۃ بقرہ 2 آیت 48)

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور مجرم کو اس کے کیئے کی سزا ضرور ملے گی۔

## گناہوں سے دوری

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کے دل میں گناہوں سے نفرت پیدا ہو جائے اگر کبھی کسی گناہ میں ملوث ہونے لگے تو پروردگار عالم اس کی حفاظت فرمائے اس کے دل میں گناہوں سے نفرت کا جذبہ اس قدر شدید پیدا ہو جائے کہ وہ گناہ کے قریب بھی نہ پھٹکے اور نیکی کے کاموں کی رغبت کرے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد چار سو نو مرتبہ سورۂ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگا کرے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت 128)

اس کے علاوہ مندرجہ ذیل نقش مبارکہ باوضو حالت میں نماز فجر کے بعد سورج نکلنے سے قبل لکھ کر تعویذ کی طرح اپنے گلے میں ڈال لے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۴ | ۱۰۷ | ۱۰۴ | ۱۰۱ |
| ۱۰۵ | ۱۰۰ | ۹۵ | ۱۰۴ |
| ۹۹ | ۱۰۲ | ۱۰۹ | ۹۴ |
| ۱۰۸ | ۹۷ | ۹۸ | ۱۰۳ |

سورۂ بقرہ کی اس آیت مبارکہ کو ہر نماز کے بعد مذکورہ مقررہ تعداد کے مطابق پڑھنے کا معمول بنانے والا جس بھی غلط شخص کی طرف اس نیت سے نگاہ کرے گا کہ وہ راہ راست پر آجائے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کے قلب پر بھی اثر ہوگا اور اس کے دل میں بھی برائیوں سے نفرت کا جذبہ پیدا ہو جائے گا۔

## کاروبار کی حفاظت

اگر کسی کا کاروبار بہت چلتا ہو اور حاسدین کی نظریں اس کے کاروبار پر ہوں حاسدین کی نظر بد لگنے کی وجہ سے کاروبار کے تباہ ہونے کا سخت اندیشہ ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی آیت پارہ اول ایک سفید کاغذ پر لکھے۔

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ط وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ع O (سورۃ بقرہ 2 آیت 7)



آیت مبارکہ لکھنے کے بعد کسی گتے کے صاف ٹکڑے پر چسپاں کرے اور یہ گتہ کاروبار والی جگہ پر دیوار کے ساتھ لٹکا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کاروبار دن بدن ترقی کرے گا اور حاسدین کی نظر بد سے محفوظ رہے گا ان کی نظر بد کسی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے گی اللہ تعالیٰ سورۂ بقرہ کی برکت کے طفیل خصوصی حفاظت فرمائے گا۔

## رزق میں فراوانی کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے رزق میں اضافہ ہو جائے رزق میں کمی کے باعث جو تنگدستی کی صورت حال پیدا ہو گئی ہے وہ ختم ہو جائے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے رزق فراخ کر دے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اکتالیس مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے تو بفضل باری تعالیٰ اس کے رزق میں خوب اضافہ ہوگا اللہ تعالیٰ پردۂ غیب سے مدد فرمائے گا رزق میں کمی کی شکایت رفع ہو جائے گی۔

رزق میں اضافے کے سبب گھر میں خوشحالی کا دور دورہ ہوگا۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَاللّٰهُ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ O (سورۃ بقرہ 2 آیت 212)

اس کے علاوہ مذکورہ آیت مبارکہ باوضو حالت میں نہایت خوشخطی سے عرق گلاب، زعفران اور سیاہ رنگ کی سیاہی سے ایک سفید کاغذ پر لکھے اور کسی گتے پر چسپاں کر کے اپنے کاروبار کی جگہ پر لٹکا دے انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں فراخی ہوگی اور کاروبار خوب ترقی کرے گا۔

## دشمن کی قید سے رہائی

اگر کسی شخص کو ظالم حاکم نے بلاوجہ قید میں ڈال دیا ہو اور اس پر جھوٹے مقدمے قائم کر دیئے ہوں اس کی رہائی کی کوئی ممکن صورت نہ دکھائی دیتی ہو تو اس بارے میں چاہیے کہ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے اور نہایت حفاظت واحتیاط سے رکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ ط وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ط وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ لا اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا وَّ اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ○

(سورۃ بقرہ 2 آیت 165)

اس کے علاوہ ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنی رہائی کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس آیت مبارکہ کی برکت سے اسے بہت جلد رہائی مل جائے گی۔

## سفر میں حفاظت

اگر کوئی شخص کسی ایسے علاقہ میں سفر کر رہا ہو کہ جہاں پر اسے اپنے مال و اسباب کے لوٹ لیے جانے کا شدید خطرہ محسوس ہوتا ہو اور اسے اندیشہ ہو کہ کوئی اس پر حملہ آور ہو کر اس کو لوٹ لے گا تو اسے چاہیے کہ وہ سورۂ بقرہ کی آیت کو نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سات مرتبہ پڑھے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

اُولٰٓئِكَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ق وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ○



(سورۃ بقرہ 2 آیت 5)

پڑھنے کے بعد اپنے آپ پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے پھر اپنا سفر جاری رکھے انشاء اللہ تعالیٰ سفر بخیر و عافیت طے ہوگا کسی قسم کا نقصان نہ ہوگا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

## سامان کی حفاظت

اگر کوئی شخص سفر پر جانے سے قبل اپنا سامانِ سفر پہلے آگے بھیج دے یا کوئی کاروباری شخص اپنا سامانِ تجارت کسی دوسرے مقام پر روانہ کرے اور اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کا سامان بحفاظت مطلوبہ جگہ پر پہنچ جائے اور کسی بھی قسم کا نقصان نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ سامان کو بھیجنے سے قبل سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ عرق گلاب اور زعفران سے تین مرتبہ ایک سفید کاغذ پر لکھے۔

وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ ط اِنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت 110)

لکھنے کے بعد یہ کاغذ سامان میں رکھ دے انشاء اللہ تعالیٰ سامان مکمل طور پر محفوظ رہے گا اور حفاظت کے ساتھ منزل پر پہنچے گا۔

## زبان بندی کے لیے

جس کسی کو ظالم دشمن کی زبان درازی سے نقصان پہنچنے کا خدشہ ہو اور دشمن کسی بھی طرح باز نہ آتا ہو تو دشمن کی زبان بندی کی غرض سے چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اکتالیس مرتبہ پڑھے۔

صِبْغَةَ اللّٰهِ ج وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ صِبْغَةً ز وَّ نَحْنُ لَهٗ عٰبِدُوْنَ o

(سورۃ بقرہ 2 آیت 138)

پڑھنے کے بعد تین بار العجل تین بار الوحا اور تین مرتبہ الساعۃ کہنے کے بعد لوہے کی کیل پر دم کرے دشمن کا تصور کرے اور مکان میں گاڑ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی اور وہ نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## دین کی رغبت

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے دل میں دین اسلام کی رغبت پیدا ہو جائے اللہ تعالیٰ اسے نیک اعمال کرنے اور برائیوں سے نفرت کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور اس کی اولاد کو بھی نیکی کے کام کے کرنے کی توفیق عطا فرمائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ تین مرتبہ سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ پڑھنے کا معمول بنا لے انشاء اللہ تعالیٰ اسے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اللہ رب العزت اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ص وَاَرِنَا مَنَا سِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا ج اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 128)

## دمہ کا علاج

جو کوئی دمہ کے مرض میں مبتلا ہو دن میں کئی کئی مرتبہ دمہ کا شدید دورہ پڑتا ہو کسی بھی دوا وغیرہ سے افاقہ نہ ہوتا ہو سانس تنگی اور تکلیف سے لیتا ہو اس وجہ



سے بہت ہی پریشان ہو اور علاج کرو کہ عاجز آ گیا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۃ بقرہ کے تیسرے پارہ کی آخری آیت مبارکہ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر سورۃ تک ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران کے ساتھ نہایت شوق و محبت سے لکھے اور تعویذ کی طرح بنا کر مریض کے گلے میں ڈالے انشاء اللہ دمہ کے دورے کی شدت میں کمی واقع ہوگی اور بہت جلد اللہ رب العزت کے فضل و کرم سے شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## خفقان کا علاج

خفقان کے عارضہ میں دل کی دھڑکن نہایت تیز ہو جاتی ہے اور دل گھبراہٹ محسوس کرتا ہے سخت ہولتا پھرتا ہے مریض کا دل کسی بھی کام کے کرنے کو نہیں چاہتا تو خفقان کے مرض میں آرام حاصل کرنے کی غرض سے چاہیے کہ سورۃ بقرہ میں موجود آیت الکرسی اور سورۃ بقرہ کی آخری آیات مبارکہ اٰمَنَ الرَّسُوْلُ سے آخر تک مشک اور عرق گلاب سے ایک سفید کاغذ پر لکھے اور تعویذ کی طرح مریض کے گلے میں اس طرح ڈالے کہ تعویذ ہمہ وقت مریض کے دل کے مقام پر رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دل کی دھڑکن معمول کے مطابق ہو جائے گی۔ خفقان کے عارضہ سے بفضل باری تعالیٰ بہت جلد نجات حاصل ہو جائے گی اور صحت کاملہ ہو جائے گی۔

## دشمن کی زبان بندی

اگر کوئی ظالم دشمن کے شر سے بہت زیادہ پریشان ہو دشمن زبان درازی

کرتا ہو اور نقصان پہنچانے کی کوشش میں مصروف رہتا ہو تو ایسے دشمن کی زبان بندی کی غرض سے چاہیے کہ یہ عمل نہایت احتیاط توجہ و یکسوئی کے ساتھ اس طرح کرے کہ سات یوم تک باوضو حالت میں اندھیرے میں بیٹھ کر سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک ہزار ایک مرتبہ پڑھے۔

فَلَمَّآ اَضَآءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِىْ ظُلُمٰتٍ لَّا يُبْصِرُوْنَ ○ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْىٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ ○

(سورۂ بقرہ 2 آیت 17 سے 18)

یہ آیت مبارکہ اس طرح سے پڑھے کہ ہر مرتبہ آیت مبارکہ کے ختم ہونے پر اس دشمن کا تصور کرتے ہوئے اس کا نام لے جس کی زبان بندی کرنا مقصود ہو۔ سورۂ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ جلالی ہے اس عمل کے دوران عامل کو چاہیے کہ وہ رزق حرام کھانے، غیر شرعی کاموں کے کرنے اور جھوٹ بولنے سے مکمل طور پر پرہیز کرے ورنہ فائدہ نہ ہوگا اور نقصان پہنچنے کا خدشہ ہے۔ اس عمل کی کامیابی کے نتیجہ میں دشمن زبان درازی پر قادر نہ ہو سکے گا اس کی زبان بندی ہو جائے گی اور وہ کسی بھی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## دانتوں کا درد

اگر کسی کے دانتوں میں کیڑا لگ گیا ہو جس کی وجہ سے دانتوں میں بہت شدید درد ہوتا ہو تو اس میں فوری آرام کی غرض سے سورۂ بقرہ سے استفادہ کرنا بہت ہی مفید ہے اس مقصد کے لیے چاہیے کہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ یا



کپڑے کے ٹکڑے پر سورۂ بقرہ کے دوسرے پارہ کی یہ آیت مبارکہ

لِلَّذِيْنَ يُؤْلُوْنَ مِنْ نِّسَآئِهِمْ تَرَبُّصُ اَرْبَعَةِ اَشْهُرٍ ۚ فَاِنْ فَآءُوْ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ (سورۂ بقرہ 2 آیت 226)

لکھے اور لکھنے کے بعد جس دانت میں کیڑا لگا ہے اس کے نیچے رکھ کر دانتوں کو دبائے تھوڑی دیر تک اسی طرح رکھے پھر کاغذ باہر نکال دے انشاء اللہ تعالیٰ دانت درد کی شکایت رفع ہو جائے گی اور دانتوں کے کیڑے سے بھی نجات مل جائے گی پہلے ہی دن افاقہ ہوگا تین یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے بفضل باری تعالیٰ مکمل طور پر شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## سچائی کے لیے

اگر کسی منصف کے پاس کوئی ایسا مقدمہ آ جائے کہ جس میں مدعی اور مخالف شخص دونوں کے پاس کوئی گواہ نہ ہو اور دونوں اس طرح سے اپنا مدعا بیان کرتے ہوں کہ معلوم ہوتا ہو کہ دونوں اپنی اپنی بات میں سچے ہیں ان کے مابین فیصلہ کرنا انتہائی دشوار اور مشکل معلوم ہوتا ہو سمجھ نہ آ رہی ہو کہ آخر کار ان دونوں میں سے کس کی بات سچی ہے اور کون شخص حق پر ہے تو ایسی صورت حال میں فیصلہ کرنے والے کو چاہیے کہ وہ فوری فیصلہ نہ کرے اور دونوں فریقوں کو وقت دے دے۔ پھر نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اور نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر قبلہ رخ منہ کر کے سو جائے، آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَاللّٰہُ یَھْدِیْ مَنْ یَّشَآءُ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ٥ (سورۃ بقرہ 2 آیت 213)

انشاء اللہ تعالیٰ صبح جب وہ سو کر اٹھے گا تو اسے حق بات کے بارے میں پتہ چل جائے گا اس کے لیے فیصلہ کرنا آسان ہو جائے گا اور وہ دونوں کے مابین بالکل ٹھیک فیصلہ کر دے گا۔

## حاکم کی مہربانی

جو کوئی حاکم وقت کی توجہ حاصل کرنے کا خواہاں ہو اور چاہتا ہو کہ حاکم وقت اس کے ساتھ خوش اخلاقی اور خصوصی توجہ کے ساتھ پیش آئے تو اسے چاہیے کہ وہ حاکم کے پاس جانے سے قبل سورۂ بقرہ کی تلاوت نہایت شوق و محبت سے کرے تلاوت کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد میں کامیابی کے لیے دعا مانگے جب حاکم کے پاس جائے گا تو انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا اس کے ساتھ خصوصی عنایت کرے گا اس کا جو بھی جائز کام ہو گا ضرور کرے گا یا وہ جس بھی خواہش کے ساتھ حاکم وقت سے ملنا چاہتا ہے وہ خواہش پوری ہو گی۔

## پوشیدہ بات ظاہر ہو

اگر کسی عورت یا مرد نے کوئی ایسی بات اپنے دل میں چھپائی ہوئی ہو کہ جس سے کسی کا بھلا ہوتا ہو اور وہ جان بوجھ کر بات کو ظاہر نہ کرتے ہوں اور نہ ہی کسی کو بتاتے ہوں تو جو کوئی یہ چاہے کہ چھپی ہوئی بات کسی طرح سے عیاں ہو جائے اور جو راز دوسرے کے دل میں ہے اس تک پہنچ جائے تا کہ جس کا بھلا ہوتا ہے وہ ہو جائے تو اس مقصد کے لیے چاہیے کہ روزانہ باوضو حالت میں قبلہ



رخ بیٹھ کر سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ تین سو مرتبہ پڑھے،

اَوَلَا یَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللّٰہَ یَعْلَمُ مَا یُسِرُّوْنَ وَمَا یُعْلِنُوْنَ٥

(سورۃ بقرہ ۲ آیت نمبر 77)

چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔

## چشم خلائق میں مقبول ہونا

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں معزز و محترم ہو جائے جہاں بھی جائے لوگ اس کی عزت کریں تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نماز عشاء کے بعد ایک سو گیارہ مرتبہ سورۂ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ پڑھنے کا معمول بنا لے۔

اِنَّکَ اَنْتَ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ ٥ (سورۃ بقرہ 2 آیت 129)

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں اپنے مقصد کے حصول میں کامیابی کے لیے دعا مانگے اس کے علاوہ ذیل میں دیا ہوا نقش مبارکہ باوضو حالت میں لکھ کر اپنی ٹوپی، جیب یا پگڑی میں رکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۹ | ۳۰ | ۱۶ |
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۱ | ۲۷ |
| ۲۰ | ۲۶ | ۲۵ | ۲۳ |
| ۳۱ | ۱۷ | ۱۸ | ۲۸ |

جہاں بھی جائے گا انشاء اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اپنے لیے عزت و احترام پائے گا۔ چشم خلائق میں معزز و محترم ہو جائے گا مگر چاہیے کہ یقین کامل اور صدق نیت رکھے۔

## پیشاب کی بندش

اگر کسی کا پیشاب بند ہو گیا ہو اس میں رکاوٹ پیدا ہو گئی ہو یا رک رک کر آتا ہو اور تھوڑا تھوڑا آتا ہو، پیشاب کرتے ہوئے مریض بہت تکلیف محسوس کرتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ قرآن کے پہلے پارہ سے سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اکہتر مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو پلائے یہ دم کیا ہوا پانی مریض دن میں بار بار پیے اگلے روز پھر اکہتر مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مریض کو پینے کے لیے دے آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَاِذِاسۡتَسۡقٰی مُوۡسٰی لِقَوۡمِهٖ فَقُلۡنَا اضۡرِبۡ بِّعَصَاکَ الۡحَجَرَ
فَانۡفَجَرَتۡ مِنۡهُ اثۡنَتَاعَشۡرَةَ عَيۡنًا ط قَدۡ عَلِمَ کُلُّ اُنَاسٍ مَّشۡرَبَهُمۡ ط
کُلُوۡا وَاشۡرَبُوۡا مِنۡ رِّزۡقِ اللّٰهِ وَلَا تَعۡثَوۡا فِي الۡاَرۡضِ مُفۡسِدِيۡنَ ○

(سورۃ بقرہ 2 آیت 60)

اس کے علاوہ اسی آیت مبارکہ کو ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے لکھے اور تعویز کی طرح بنا کر مریض کو دے کہ وہ اس کو اپنے گلے میں ڈالے اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ پیشاب کی بندش و رکاوٹ دور ہو جائے گی پیشاب کھل کر آئے گا اور بفضل باری تعالیٰ مریض کی تکلیف رفع ہو جائے گی۔



## برص کا علاج

اگر کسی اچھے بھلے شخص کو برص کا عارضہ لاحق ہو گیا ہو جس کے باعث جسم کے مختلف حصوں پر سفید داغ پیدا ہو گئے ہوں تو ایسی صورت میں چاہیے کہ سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارک نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔

ثُمَّ نَکۡسُوۡهَا لَحۡمًا ط فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَا قَالَ اَعۡلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰی کُلِّ شَيۡءٍ قَدِيۡرٌ ۔

(سورۃ بقرہ 2 آیت 251)

پڑھنے کے بعد مچھلی کے تیل پر دم کرے اور مریض کو دے کہ وہ یہ دم کیا ہوا تیل مالش کروائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد برص کا عارضہ رفع ہو جائے گا اللہ تعالیٰ اس بیماری کو جسم سے دور فرما دے گا۔

## نرینہ اولاد کے لیے

اگر کوئی اولاد کی نعمت سے محروم ہو اور اولاد کی شدید خواہش رکھتا ہو کہ اللہ تعالیٰ اسے اولاد کی نعمت سے سرفراز فرمائے تو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد باوضو حالت میں سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک سو اکیس مرتبہ پڑھے،

فَالۡئٰنَ بَاشِرُوۡهُنَّ وَابۡتَغُوۡا مَا کَتَبَ اللّٰهُ لَکُمۡ. (سورۃ بقرہ 2 آیت ۔ ۱۸۷)

پھر بارگاہ الٰہی میں عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگے بفضل باری تعالیٰ بہت جلد اولاد کی نعمت سے بہرہ مند ہو گا اللہ تعالیٰ اس کے مقدر میں اولاد کی نعمت عطا فرمائے گا۔

## شفائے امراض

اگر کوئی کسی ایسے مرض میں مبتلا ہو کہ علاج کروا کر تنگ آ چکا ہو مرض میں معمولی افاقہ ہوتا ہو مگر مکمل طور پر آرام نہ آتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اور نقش مبارکہ عرق گلاب، خالص شہد اور زعفران سے لکھے۔ وَ اللّٰہُ غَفُوْرٌ حَلِیْمٌ (سورۃ بقرہ 2 آیت 225)

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۱۷ | ۳۲۷ | ۳۲۸ | ۳۱۴ |
| ۳۲۲ | ۳۲۰ | ۳۱۹ | ۳۲۵ |
| ۳۱۸ | ۳۲۴ | ۳۲۳ | ۳۲۱ |
| ۳۲۹ | ۳۱۵ | ۳۱۶ | ۳۲۶ |

اس کے بعد صاف پانی سے دھو کر مریض کو پلائے ان شاء اللہ تعالیٰ مریض کو فائدہ ہوگا روزانہ بلاناغہ چالیس یوم تک یہ عمل کرے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے مریض کو شفائے کاملہ حاصل ہوگی مرض دور ہو جائے گا اللہ تعالیٰ اپنا خصوصی فضل وکرم نازل فرمائے گا۔

## اسہال کا مرض

جو کوئی اسہال کے عارضہ میں مبتلا ہو گیا ہو اور کسی طرح مرض میں افاقہ نہ ہوتا ہو تو چاہئے کہ باوضو حالت میں تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اور پانی پر دم کرکے مریض کو یہ دم کیا ہوا پانی پینے کے لیے دے مریض سارا دن یہ دم کیا ہوا



پانی پینے کے لیے استعمال کرے دوسرے دن پھر اسی طرح دم کرکے پانی دے تین دن تک بلاناغہ یہ عمل کیا جائے۔ علاوہ ازیں روزانہ تین یوم تک باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے یہ کلمات لکھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ

لکھنے کے بعد یہ کاغذ مریض کو دے کہ وہ اس کو اپنے پیٹ کے اوپر تعویذ کی طرح باندھ لے بفضل باری تعالیٰ مرض میں جلد ہی افاقہ ہوگا اور ان شاء اللہ تعالیٰ اسہال کا عارضہ جاتا رہے گا۔

## آفات سے بچاؤ

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ ہر طرح کی آفات و بلیات سے محفوظ رہے تو وہ بدھ کے دن مریخ کی ساعت میں سورۃ بقرہ کا نقش مبارک باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر عرق گلاب و زعفران سے قبلہ رخ ہو کر لکھے۔ لکھتے وقت دارچینی کی دھونی لے۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۳۶۹۰۲ | ۲۳۶۹۰۵ | ۲۳۶۹۰۸ | ۲۳۶۸۹۴ |
| ۲۳۶۹۰۷ | ۲۳۶۸۹۵ | ۲۳۶۹۰۱ | ۲۳۶۹۰۶ |
| ۲۳۶۸۹۶ | ۲۳۶۹۱۰ | ۲۳۶۹۰۳ | ۲۳۶۹۰۰ |
| ۲۳۶۹۰۴ | ۲۳۶۸۹۹ | ۲۳۶۸۹۷ | ۲۳۶۹۰۹ |

لکھنے کے بعد اس نقش کو اپنے بازو پر باندھے جو کوئی کسی عامل اور اہل علم
سے یہ نقش لکھوا کر اپنے پاس رکھے تو انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کی آفات و بلیات
سے بچا رہے گا اللہ تعالیٰ اسے اپنی حفظ و امان میں رکھے گا اگر کسی دھات پر اس
نقش کو کندہ کر کے باغ یا کھیت میں محفوظ جگہ پر دفن کیا جائے جہاں پر کہ دھوپ
کی حرارت اس پر پڑتی رہے تو انشاء اللہ تعالیٰ کھیتی کو نقصان نہ پہنچے گا اور بفضل
باری تعالیٰ اس قدر فائدہ حاصل ہوگا کہ عقل دنگ رہ جائے گی۔ یہ نقش مبارکہ
عقیدت محبت اور خلوص نیت کے ساتھ اپنے پاس رکھنے سے انسان کسی بھی بڑی
بیماری کے حملہ سے محفوظ رہتا ہے۔

## قلب کی مضبوطی

جو کوئی گناہوں میں مبتلا ہو کر شیطان کے جال میں پھنس چکا ہو اور چاہتا ہو
کہ اللہ تعالیٰ اس پر اپنا خصوصی فضل و کرم نازل فرمائے اس کا قلب گناہوں سے
پاک ہو جائے اس کے دل میں گناہوں کے خلاف نفرت اور اچھے کاموں کے
کرنے کی رغبت پیدا ہو جائے تو اسے چاہئے کہ وہ روزانہ نماز فجر یا نماز عشاء
کے بعد سورۂ بقرہ کی تلاوت کرے اور پھر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ
تعالیٰ اس کا قلب خباثتوں سے پاک ہو جائے گا اس کے قلب کی اصلاح ہو
جائے گی اور وہ نیکی کے کاموں کی رغبت کرے گا۔

## آنکھوں کے مرض کے لیے

جس کسی کی آنکھوں سے بلاوجہ پانی بہتا ہو اور بعض اوقات بہت زیادہ پانی



بہتا ہو تو اسے چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں گیارہ سو مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے،
إِنَّ اللَّهَ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ۔ (سورۃ بقرہ۔2 آیت)
اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے
دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ اسے شفائے کاملہ نصیب فرمائے۔
اس کے بعد یہ نقش مبارک عرق گلاب و زعفران سے نہایت توجہ و یکسوئی
کے ساتھ لکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۷۱ | ۸۱ | ۸۲ | ۶۸ |
| ۷۶ | ۷۴ | ۷۳ | ۷۹ |
| ۷۲ | ۷۸ | ۷۷ | ۷۵ |
| ۸۳ | ۶۹ | ۷۰ | ۸۰ |

اس نقش کو تعویذ کی طرح بنا کر اپنے دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ
آنکھوں سے بلاوجہ بہنے والا پانی رک جائے گا۔ پروردگار عالم اپنے فضل و کرم
اور سورۂ بقرہ کی برکت سے شفائے کاملہ سے نوازے گا مگر چاہئے کہ اس آیت
مبارکہ کو اکثر ہر نماز کے بعد بکثرت پڑھنے کا معمول بنالے۔

## باری کا بخار

اگر کسی کو باری کا بخار لاحق ہو اور کوئی بھی طریقہ علاج اس پر کارگر نہ ہوتا
ہو کسی بھی طرح سے بخار سے نجات نہ ملتی ہو تو چاہیے کہ جس دن بخار نہ چڑھے

اس دن باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ پان کے پتے پر لکھے اور مریض کو کھلائے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَ رَحْمَةٌ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ.

(سورۃ بقرہ۔2 آیت 178)

جس دن مریض کو بخار چڑھے اس دن یہ آیت مبارکہ پان کے پتے پر لکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَاحَفِيْظُ يَا سَلَامُ يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ.

(سورۃ بقرہ 2 آیت)

لکھنے کے بعد مریض کو کھلا دے انشاء اللہ تعالیٰ باری کا بخار اتر جائے گا اور بخار سے مکمل طور پر نجات حاصل ہو جائے گی۔ پروردگار عالم کے فضل وکرم سے صحت یابی ہو جائے گی۔

## بخار کا علاج

اگر کوئی بخار میں مبتلا ہو بخار کی شدت کم نہ ہوتی ہو کسی بھی دوائی سے معمولی افاقہ بھی نہ ہوتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ ایک صاف لکڑی لے کر مریض کو اپنے سامنے بٹھائے اور مریض کے چاروں طرف مندرجہ ذیل آیت مبارکہ تین تین مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔

ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

(سورۃ بقرہ 2 آیت 178)



پڑھنے کے بعد ہر مرتبہ لکڑی کو زمین پر مارے انشاء اللہ تعالیٰ بخار کا زور ختم ہو جائے گا اور بخار اتر جائے گا انتہائی مجرب وآزمودہ عمل ہے۔

## بدروحوں سے محفوظ رہے

اگر کسی مکان میں بدروحوں کی آمد و رفت ہو اور وہ تنگ کرتی ہوں جس کے باعث بہت زیادہ پریشانی ہو تو خبیث بدروحوں کو بھگانے کی غرض سے چاہیے کہ سورۂ بقرہ کی آیت مبارکہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر لکھے۔

اُولٰٓئِكَ مَا كَانَ لَهُمْ اَنْ يَّدْخُلُوْهَآ اِلَّا خَآئِفِيْنَ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ وَّلَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ (سورۃ بقرہ 2 آیت 114)

لکھنے کے بعد اس کاغذ کو مکان کی دیوار کے ساتھ چسپاں کر دے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے کوئی بدروح اس مکان میں داخل نہ ہو سکے گی۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا۔

## بلند مرتبہ حاصل ہو

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ چشم خلائق میں مقبول و معزز ہو جائے جہاں بھی جائے اس کی عزت افزائی ہو کسی علاقہ کی حکمرانی یا کسی مخصوص عہدہ و مقام پر فائز ہونے کی کوشش کرے تو اس میں بفضل باری تعالیٰ کامیابی حاصل ہو تو اسے چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں مشک و زعفران سے ساعت زہرہ میں یہ نقش مبارکہ لکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| فسیکفیکھم | اللہ وھو | السمیع | العلیم |
| العلیم | السمیع | اللہ وھو | فسیکفیکھم |
| اللہ وھو | فسیکفیکھم | العلیم | السمیع |
| السمیع | العلیم | فسیکفیکھم | اللہ وھو |

اس نقش کو اپنے پاس رکھے اس کے علاوہ ہر نماز کی ادائیگی کے بعد گیارہ مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھنے کا معمول بنالے

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ ج وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝

(سورۃ بقرہ 2 آیت 137)

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اچھے کام میں کوشش کرے گا تو کامیابی حاصل کرے گا چشم خلائق میں عزیز و محترم ہوگا اس کی بات معتبر سمجھی جائے گی۔ اللہ تعالیٰ کسی کا محتاج نہ رکھے گا محتاجی دور ہو جائے گی۔

## پریشانی سے چھٹکارا

اگر کوئی کسی ایسی پریشانی میں مبتلا ہو کہ جس کے باعث اس کا سکون ختم ہو گیا ہو قلب بے چینی محسوس کرتا ہو کسی بھی طرح قرار نہ آتا ہو تو چاہیے کہ ہر نماز کے بعد سورۃ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے، آیت مبارکہ یہ ہے،

وَاسْتَعِينُوا بِالصَّبْرِ وَالصَّلٰوةِ ط (سورۃ بقرہ 2 آیت 45)



اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم اور اس آیت مبارکہ کی برکت کے طفیل بندے کو پریشانی سے چھٹکارا فرمائے گا اس کے قلب کو مطمئن اور پرسکون بنادے گا اور جلد ہی اس کی پریشانی راحت میں بدل جائے گی۔

## پیٹ درد کے لیے

پیٹ میں شدید درد ہونے کی صورت میں چاہیے کہ سورۃ بقرہ کے پہلے تین رکوع پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے یا اگر مریض خود پڑھ سکے تو بہت بہتر ہے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد پیٹ کا درد رفع ہو جائے گا۔ اس کے علاوہ اگر کسی کو اکثر و بیشتر پیٹ درد کی شکایت لاحق رہتی ہو اور کسی بھی طرح سے افاقہ نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۃ بقرہ پڑھنے کے بعد پانی کی ایک بوتل پر دم کر کے مریض کو دیا جائے مریض اس میں سے روزانہ تھوڑا تھوڑا پانی پی لیا کرے اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم اور سورۃ بقرہ کی برکت کے طفیل پیٹ درد میں آرام آ جائے گا۔

## خلائق کی تسخیر

جس کو لوگ بہت برا سمجھتے ہوں جہاں بھی جاتا ہو لوگ اسے بری نظروں سے دیکھتے ہوں مگر حقیقت میں وہ برا نہ ہو اور کسی غلط فہمی کی بناء پر لوگوں میں غلط کردار کا مشہور ہو گیا ہو اور چاہتا ہو کہ لوگوں کے دلوں سے یہ غلط فہمی دور ہو جائے اور لوگوں کے دلوں میں اس کے خلاف موجود نفرت محبت میں تبدیل ہو جائے اور لوگ اسے اچھی نگاہوں سے دیکھیں تو اسے چاہیے کہ وہ سات یوم تک بلا ناغہ

روزانہ یہ آیت مبارکہ باوضو حالت میں ایک سو مرتبہ پڑھے،

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ج وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ ط

(سورۃ بقرہ 2 آیت 137)

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے اور دعا میں صرف یہ جملے منہ سے نکالے،

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَجْعَلُكَ فِيْ نُحُوْرِهِمْ وَ نَعُوْذُبِكَ مِنْ شُرُوْرِهِمْ.

اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ لوگوں کے دلوں میں اس کے خلاف موجود نفرت دور ہو جائے گی اور لوگ اس سے محبت کریں گے۔

## مطلوب کو مسخر کرنا

جو کوئی مطلوب کے قلب کو تسخیر کرنے کا خواہاں ہو مطلوب کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنا چاہتا ہو تو چاہیے کہ کسی سے باوضو حالت میں چاندی کی انگوٹھی پر یہ آیت مبارکہ کندہ کروائے۔

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ج لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ.

(سورۃ بقرہ 2 آیت 163)

پھر یہ انگوٹھی باطہارت پہنے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی تالیف قلوب کے لیے یہ مجرب و آزمودہ ہے۔

## جاڑے کا بخار

جو کوئی جاڑے کے بخار میں مبتلا ہو کسی بھی دوائی سے مرض میں افاقہ نہ ہوتا ہو تو پیپل کے درخت کے تین پتے لے کر ان کو تازہ پانی سے دھو کر صاف کرے اور



باوضو حالت میں تینوں پتوں پر عرق گلاب اور خالص شہد سے آیت مبارکہ لکھے۔

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ج وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ ط

(سورۃ بقرہ 2 آیت 137)

لکھنے کے بعد مریض کو چٹا دے تین یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ لرزہ نہ آئے گا ایک گھنٹہ قبل چٹانا ضروری ہے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا یہ عمل نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

## حادثہ سے بچاؤ

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ کسی ناگہانی آفت اور حادثے سے محفوظ رہے کسی طرح کا حادثہ اسے پیش نہ آئے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ سورۃ بقرہ کی آیت مبارکہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگ لیا کرے۔

يَا حَفِيْظُ يَا سَلَامُ يُرِيْدُ اللّٰهُ بِكُمُ الْيُسْرَ وَلَا يُرِيْدُ بِكُمُ الْعُسْرَ.

اس کے علاوہ مندرجہ ذیل نقش مبارک نیک ساعت میں لکھ کر اپنے بازو پر باندھ لے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۵ | ۲۵۵ | ۲۵۶ | ۲۴۲ |
| ۲۵۰ | ۲۴۸ | ۲۴۷ | ۲۵۳ |
| ۲۴۶ | ۲۵۲ | ۲۵۱ | ۲۴۹ |
| ۲۵۷ | ۲۴۳ | ۲۴۴ | ۲۵۴ |

انشاء اللہ تعالیٰ ہر طرح کے حادثات سے بچا رہے گا اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھے گا کسی بھی ناگہانی آفت و مصیبت کا سامنا نہ کرنا پڑے گا۔

## حاکم کی قربت حاصل کرنا

جو کوئی یہ چاہے کہ اسے حاکم کی قربت حاصل ہو جائے حاکم وقت اس کے ساتھ مہربانی اور توجہ سے پیش آئے تو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ باوضو حالت میں اسی 80 مرتبہ یہ آیت مبارک پڑھے۔

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ O

چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے روزانہ پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں اپنے مقصد کے حصول کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اسے بہت جلد اپنے مقصد میں کامیابی ہوگی اور حسب منشاء اپنی مراد حاصل کرے گا۔

## تبادلہ

اگر کوئی یہ چاہے کہ اس کا فلاں جگہ پر تبادلہ ہو جائے اور یہ تبادلہ اس کی نیک نیتی پر منحصر ہو کسی رشوت یا لالچ کی بناء پر نہ ہو اور اپنے مقصد کے حصول کے لیے اس کے پاس سفارش نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ عشاء کی ادائیگی کے بعد اکتالیس مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے۔ چالیس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے اگر کسی مجبوری کی وجہ سے کسی روز ناغہ ہو تو دن شمار کر کے بعد میں پورے کرے۔ توجہ و یکسوئی کے ساتھ عمل کرے اور خلوص دل سے بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد حسب منشاء جگہ پر اس کا تبادلہ ہو جائے گا۔



## بواسیر کا علاج

اگر کسی کو خونی بواسیر کا عارضہ لاحق ہو گیا ہو بہت سے علاج کروا کر تنگ آ گیا ہو بیماری میں کسی بھی طرح افاقہ نہ ہوتا ہو دن بدن تکلیف بڑھتی جاتی ہو تو اس خونی بواسیر کے عارضہ سے نجات حاصل کرنے کی غرض سے بعض عارفین کا کہنا ہے کہ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیات مبارکہ

وَاِذْ يَرْفَعُ اِبْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَاِسْمٰعِيْلُ ط رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ط اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ O رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ص وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا ج اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ O رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ ط اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ O ع

(سورۃ بقرہ 2 آیت 127 تا 129)

عرق گلاب اور زعفران سے شیشے کی کسی پلیٹ یا برتن پر لکھے اور سیاہ انگور کے پانی سے دھو کر اس میں قدرے گھر بار کافور اور تھوڑی سی شکر ملا کر مریض کو پلائے انشاء اللہ تعالیٰ اس سے خونی بواسیر دور ہو جائے گی سات یوم تک روزانہ بلاناغہ یہ عمل کرے بفضل باری تعالیٰ دن بدن مرض میں افاقہ ہو گا رفتہ رفتہ بیماری مکمل طور پر دور ہو جائے گی پروردگار عالم ان آیات مبارکہ کی برکت کے طفیل شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## ظالم کو زیر کرنا

ایسا ظالم شخص جو نقصان پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیتا ہو اور کسی بھی طرح باز نہ آتا ہو نہ ہی صلح کی طرف راغب ہوتا ہو تو اس کے شر سے محفوظ رہنے کی غرض سے چاہیے کہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ نئی تختی پر لکھے۔

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰی لِقَوْمِهٖ یٰقَوْمِ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْۤا اِلٰی بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ط (سورۃ بقرہ 2 آیت 54)

اس کے ساتھ دشمن اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور اگر دشمن کو زیر کرنا مقصود ہو تو دشمن کا نام مع اس کی والدہ کا نام لے کر پکارے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن بلا میں مبتلا ہو جائے گا کسی ایسی مصیبت میں مبتلا ہو جائے گا کہ جس کے باعث کسی کو بھی نقصان پہنچانے کا ہوش نہ رہے گا مگر یہ عمل ایسے شخص کے لیے کرنا روا ہے جو کہ نہایت ظالم اور شر پسند ہو۔

## دشمن سے بچاؤ

جو کوئی دشمن سے خوفزدہ رہتا ہو اور چاہتا ہو کہ دشمن کے شر سے محفوظ رہے وہ اُسے کسی قسم کا نقصان نہ پہنچائے تو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ ہر فرض نماز کے بعد انیس مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھ لیا کرے۔

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ج لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِیْمُ ع O
(سورۃ بقرہ 2 آیت 163)

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دشمن کے شر سے بچاؤ کی دعا مانگے اس کے



علاوہ یہ نقش مبارکہ شرف شمس میں لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ | ٤ |
| ٨ | ٤ | ٦ | ١ |
| ٤ | ٨ | ١ | ٦ |
| ١ | ٦ | ٤ | ٨ |

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے دشمن نقصان نہ پہنچا سکے گا ہر طرح کے مخالفین کو ناکامی ہوگی پروردگار عالم اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔ اگر کسی مصیبت میں مبتلا ہے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس سے بھی نجات حاصل ہو جائے گی۔

## دل کا راز معلوم کرنا

جو کوئی یہ چاہے کہ کسی دوسرے شخص کے دل میں چھپا ہوا راز اس پر ظاہر ہو جائے جب کہ وہ شخص جس نے بھید چھپایا ہوا ہو وہ کسی پر بھی بھید ظاہر نہ کرنا چاہتا ہو تو اپنے مقصد کے حصول کی غرض سے باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اپنی ہتھیلی پر لکھے۔

وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ع O فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ط
كَذٰلِكَ یُحْیِ اللّٰهُ الْمَوْتٰی وَیُرِیْكُمْ اٰیٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ O
(سورۃ بقرہ 2 آیت 72 سے 73)

ہتھیلی پر لکھنے کے بعد اپنا ہاتھ اس سوئے ہوئے شخص کے سینے پر رکھ دے

جس کے سینے میں راز پوشیدہ ہے تو انشاءاللہ تعالیٰ وہ شخص اپنے سینے میں چھپی ہوئی بات بتادے گا۔

## ران کا درد

بعض اوقات ران میں اس قدر شدید درد ہوتا ہے کہ برداشت سے باہر ہو جاتا ہے کئی افراد کو ران میں درد کی مستقل شکایت لاحق ہوتی ہے جس کے باعث بہت کوفت ہوتی ہے ایسی صورت میں چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۃ بقرہ پارہ دوم کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ

وَاِذَا سَاَلَکَ عِبَادِیْ عَنِّیْ فَاِنِّیْ قَرِیْبٌ اُجِیْبُ دَعْوَۃَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْیَسْتَجِیْبُوْا لِیْ وَلْیُؤْمِنُوْا بِیْ لَعَلَّهُمْ یَرْشُدُوْنَ۔ (سورۃ بقرہ 2 آیت 186)

پانی پر دم کر کے مریض کو دن میں کئی بار پلایا جائے اگلے روز پھر اسی طرح پانی پر دم کر کے مریض کو دیا جائے اس طرح چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کیا جائے انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد ہمیشہ کے لیے ران کا درد ختم ہو جائے گا۔

## رزق میں فراخی

اگر کسی کے رزق میں کمی واقع ہو گئی ہو اچھا بھلا چلتا ہوا کاروبار مندی کا شکار ہو گیا ہو رزق میں فراخی نہ ہوتی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد قبلہ رخ بیٹھ کر تین سو مرتبہ یہ پڑھے۔

اِنَّ اللّٰهَ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ۔ (سورۃ بقرہ 2 آیت 115)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے رزق میں اضافہ کے لیے دعا مانگے



انشاءاللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی اس کے علاوہ پروردگار عالم کے اسم حسنیٰ وَاسِعُ کا عددی نقش مبارک لکھ کر اپنی دکان یا کاروبار کی جگہ پر دیوار کے اوپر چسپاں کرے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴ | ۳۷ | ۴۰ | ۲۶ |
| ۳۹ | ۲۷ | ۳۳ | ۳۸ |
| ۲۸ | ۴۲ | ۳۵ | ۳۲ |
| ۳۶ | ۳۱ | ۲۹ | ۴۱ |

یہ آیت مبارکہ پڑھنے کا معمول بنا لینے سے انشاءاللہ تعالیٰ رزق میں کشادگی ہوگی اگر ہر نماز کے بعد اسی طرح پڑھنے پر مداومت رکھے تو انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## ناجائز قبضہ ختم کرانا

اگر کسی ظالم شخص نے کسی کی زمین یا مکان پر ناجائز قبضہ کر لیا ہو اور کسی بھی طرح وہ اس قبضہ کو چھوڑنے کے لیے تیار نہ ہوتا ہو، قبضہ گروپ اسی طرح لوگوں کی زمینوں پر قبضہ کر کے ان کو جائیداد سے محروم کر دیتے ہیں جبکہ شریف لوگ ان کے ڈر سے ان کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتے ایسی صورت حال میں جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی زمین واگزار ہو جائے تو اسے چاہیے کہ نماز ظہر کی ادائیگی کے بعد گیارہ سو مرتبہ سورۃ بقرہ کی یہ آیت پڑھے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيْمِ. وَلَنْ يَّتَمَنَّوْهُ اَبَدًا ۢ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ ۢ بِالظّٰلِمِيْنَ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت 95)

سات یوم تک بلا ناغہ ظہر کی نماز کے بعد یہ عمل کرے پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی ظالم کے ناحق قبضہ سے زمین واگزار ہو جائے گی۔ بفضل باری تعالیٰ سات یوم کے مسلسل عمل سے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## زنانہ امراض

عورتوں کے مخصوص اور پیچیدہ امراض میں شفا بخش علاج کے ضمن میں سورۃ بقرہ کی ذیل میں دی ہوئی آیت مبارکہ نہایت ہی پر اثر اور فائدہ مند ہے اس مقصد کے لیے چاہیے کہ ہفتہ یا پیر یا جمعرات کے دن نماز فجر کی ادائیگی کے بعد سے اس طرح عمل شروع کرے کہ نماز فجر ادا کرنے کے بعد مصلے پر بیٹھ کر پہلے گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر سورۃ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ گیارہ مرتبہ پڑھے۔

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○ؕ (سورۃ بقرہ 2 آیت 137)

اس کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے اور پانی پر دم کر دے یہ دم کیا ہوا پانی عورت کو پینے کے لیے دے انشاء اللہ تعالیٰ اس سے مرض میں افاقہ ہوگا اور بہت جلد شفائے کاملہ حاصل ہوگی عورت کے ہر مرض کے لیے فائدہ مند ہے جس دن یہ عمل کرے اس دن سے لے کر سات یوم تک بلا ناغہ اسی طرح پڑھے بفضل باری تعالیٰ بہت فائدہ ہوگا۔



## سامان کی حفاظت

اگر کسی کو اپنے سامان کے چوری یا گم ہو جانے کا خدشہ ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کا سامان محفوظ رہے اور کسی طرح کا نقصان نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں کامل یقین کے ساتھ سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ تین مرتبہ پڑھ کر اپنے سامان پر دم کر دے، آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَمَا تُقَدِّمُوْا لِاَنْفُسِكُمْ مِّنْ خَيْرٍ تَجِدُوْهُ عِنْدَ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت 110)

انشاء اللہ تعالیٰ اس کا سامان چوری ہونے یا گم ہونے سے محفوظ رہے گا اور کسی قسم کا کوئی نقصان نہ ہوگا۔ علاوہ ازیں اگر اس آیت مبارکہ کا نقش بنا کر سامان میں رکھ دیا جائے تو تب بھی سامان چوری ہونے اور گم ہونے سے محفوظ رہے گا۔ اس مقصد کے لیے عرق گلاب اور زعفران سے باوضو حالت میں آیت مبارکہ کا نقش ایک سفید کاغذ پر لکھے اور سامان میں رکھ دے بفضل باری تعالیٰ چوری اور گمشدگی نہ ہوگی۔ نقش مبارک یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۵۰ | ۸۵۴ | ۸۵۷ | ۸۴۳ |
| ۸۵۶ | ۸۴۴ | ۸۴۹ | ۸۵۵ |
| ۸۴۵ | ۸۵۹ | ۸۵۲ | ۸۴۸ |
| ۸۵۳ | ۸۴۷ | ۸۴۶ | ۸۵۸ |

## سانپ اور کتے کا کاٹا

اگر کسی کو باؤلے کتے نے کاٹ لیا ہو تو چاہیے کہ سورۂ بقرہ میں موجود اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ "اَلْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ" کو باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ پر لکھے اور دھو کر اس شخص کو پلا دے جس کو کتے نے کاٹا ہو انشاء اللہ تعالیٰ فوری طور پر شفاء حاصل ہوگی۔ اور اگر کسی کو سانپ نے کاٹ لیا ہو تو ان دونوں اسمائے حسنیٰ کو لکھ کر زیتون کے تیل میں ملا کر سانپ کے کاٹے کو کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ فوراً افاقہ ہوگا۔

## شوگر کا علاج

آج کل شوگر کی بیماری اس قدر عام ہو چکی ہے کہ تقریباً ہر گھر میں کوئی نہ کوئی اس مرض کا شکار ہے شوگر کے باعث جسمانی کمزوری اور نقاہت واقع ہو جاتی ہے جسم میں طاقت رفتہ رفتہ ختم ہونا شروع ہو جاتی ہے شوگر کے عارضہ سے نجات حاصل کرنے کے لیے سورۂ بقرہ سے استفادہ حاصل کرنا نہایت ہی فائدہ مند اور شفاء بخش ہے چنانچہ جس کسی کو شوگر کی بیماری لاحق ہو تو چاہیے کہ سورۂ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ لکھے باوضو حالت میں۔

وَاِذِاسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ط فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ط (سورۃ بقرہ 2 آیت 60)

لکھنے کے بعد اس کو پانی سے دھو کر یہ پانی مریض کو پلایا جائے روزانہ یہ عمل کیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ چالیس یوم کے اندر اندر مریض کو افاقہ ہوگا اور اللہ



تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا۔

## دشمن کی بربادی

ایسا ظالم دشمن جس کے شر سے کوئی بھی محفوظ نہ ہو ہر کسی کو نقصان پہنچانے کے درپے رہتا ہو کسی بھی طرح باز نہ آتا ہو اللہ تعالیٰ کی مخلوق اس کے شر سے بہت تنگ و پریشان ہو تو ایسے میں جو کوئی یہ چاہے کہ ظالم دشمن کی بربادی ہو جائے اس کے گھر میں ویرانی پھیل جائے تاکہ ظالم لوگوں کو نقصان پہنچانے سے باز آجائے اس کے علاوہ اور کوئی راستہ دکھائی نہ دیتا ہو تو پھر چاہیے کہ ہفتہ کے دن کسی قبرستان میں جا کر کسی خستہ حال قبر کی تھوڑی سی مٹی لے کر آئے اور تھوڑی سی مٹی کسی ایسے ویران مکان کی لائے کہ جس کے مکین مر گئے ہوں اس مٹی کو پانی سے گوندھ کر ایک ٹھیکری سی بنائے اور عرق گلاب اور زعفران سے مندرجہ ذیل آیت مبارکہ لکھے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى لا كَالَّذِيْ يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَآءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ط فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ط لَا يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَيْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ط وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ o

(سورۃ بقرہ 2 آیت 264)

لکھنے کے بعد ہاتھ سے ٹھیکری کو خوب باریک مٹی کی طرح کر کے اس کی پوٹلی بنائے جو کہ چھوٹی سی ہو اور ہفتہ کے دن پہلی ساعت میں ظالم کے گھر کی

دیوار یا دروازے کے اوپر دبا کر چھپا دے کہ کسی کو دکھائی نہ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## عہدہ میں ترقی

جو کوئی کسی خاص عہدہ کے حصول کا خواہاں ہو اور اس کے لیے بہت کوشش ومحنت کرتا ہو اور چاہتا ہو کہ جلد از جلد اس کی خواہش منصبی پوری ہو جائے اس معاملے میں اللہ تعالیٰ کی مدد اس کے شامل حال ہو جائے تا کہ اسے جلدی کامیابی حاصل ہو جائے تو اسے چاہیے کہ روزانہ نماز فجر کی ادائیگی کے بعد سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک سو مرتبہ پڑھے اور پھر بارگاہ الٰہی میں اپنے مقصد کے حصول میں کامیابی کے لیے عاجزی وانکساری کے ساتھ دعا مانگے بفضل باری تعالیٰ بہت جلد اس کی دعا کو قبولیت کا شرف حاصل ہوگا۔ اللہ رب العزت اس پر خصوصی مہربانی فرمائے گا اور اس کا مقصد پورا ہو جائے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ط وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ

(سورۃ بقرہ 2 آیت 105)

## فتح ونُصرت

اگر کسی جگہ پر مسلمانوں اور کفار کے مابین لڑائی کی صورت حال پیدا ہوگئی ہو اور دونوں فریقین لڑائی کے لیے بالکل تیاری کی حالت میں ہوں یا ان کے مابین لڑائی چھڑ گئی ہو تو چاہیے کہ ایسی حالت میں اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں رجوع کرتے



ہوئے سورۃ بقرہ کی ذیل آیت مبارکہ سات مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَ انْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ o ط

(سورۃ بقرہ 2 آیت 250)

انشاء اللہ تعالیٰ کفار کے مقابلے میں مسلمانوں کو فتح ونصرت حاصل ہوگی اللہ تعالیٰ غیب سے مسلمانوں کی مدد فرمائے گا اور ان کو کامیابی سے نوازے گا۔

## فریقین میں صلح

اگر کوئی اس بات کا خواہاں ہو کہ دو فریقین کے مابین صلح ہو جائے جب کہ دونوں میں سے کوئی بھی صلح کرنے کے لیے آمادہ نہ ہوتا ہو ان کی اس ہٹ دھرمی کے باعث خدشہ ہو کہ کہیں دو مسلمان بھائیوں کے جھگڑے کے سبب کوئی بڑا فساد پیدا نہ ہو جائے تو اس صورت حال میں جو ان کا خیر خواہ ہے اسے چاہیے کہ وہ سورۃ بقرہ کی آیت مبارکہ باوضو حالت میں تین سو تیرہ مرتبہ پڑھے۔

وَتُصْلِحُوْا بَيْنَ النَّاسِ ط وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ o (سورۃ بقرہ 2 آیت 224)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اس نیک مقصد میں کامیابی کے لیے دعا مانگے پھر کسی شیرینی یا پانی پر دم کرے اور شیرینی دونوں مخالفین کو کھلا دے اس کے بعد دونوں سے ان کی باہمی صلح کی غرض سے بات چیت کرے انشاء اللہ تعالیٰ دونوں صلح پر راضی ہو جائیں گے اور ان کی صلح خوشگوار ماحول میں ہو جائے گی۔

## قبولیتِ دعا

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی دعا بارگاہ الٰہی میں قبولیت کی سند حاصل کرے

اللہ تعالیٰ اس کی جائز دعا کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور اس کی جو بھی مراد ہے وہ جلد از جلد پوری ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد نہایت شوق و توجہ کے ساتھ ایک ہزار مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِىْ عَنِّىْ فَاِنِّىْ قَرِيْبٌ ط اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ اِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِىْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِىْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ۔

(سورۃ بقرہ 2 آیت 186)

ایک ہزار مرتبہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی بارگاہ الٰہی میں قبول ہوگی۔

## ادائیگی قرض کے لیے

جو کوئی قرض کے بوجھ تلے دبا ہوا ہو۔ ادائیگی قرض کے لیے اس کے پاس کوئی رقم نہ ہو اور قرض خواہ اسے بہت زیادہ تنگ کرتے ہوں جس کی وجہ سے وہ بہت زیادہ پریشان ہو سمجھ میں نہ آتا ہو قرض کی رقم کہاں سے ادا کرے جب کہ قرض کی ادائیگی کے لیے رقم کا بندوبست کرنا اس کے بس میں نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر روز نماز فجر یا نماز عشاء کے بعد آیت الکرسی اکتالیس مرتبہ پڑھے اور پھر بارگاہ الٰہی میں عاجزی و انکساری کے ساتھ دعا مانگے چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے اس دوران انشاء اللہ تعالیٰ قرض خواہ اسے تنگ نہ کریں گے اور بہت جلد قرض کی ادائیگی کے اسباب پردۂ غیب سے پیدا ہو جائیں گے اور جلد ہی قرض بھی ادا ہو جائے گا۔



## قوت حافظہ مضبوط ہو

اگر کسی کی قوت حافظہ بہت زیادہ کمزور ہو کوئی بھی بات زیادہ دیر تک یاد نہ رہتی ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سرخ روشنائی سے سورۃ بقرہ ایک کاغذ پر لکھے پھر ایک کلوگرام سرسوں کا خالص تیل لے کر اس میں یہ لکھا ہوا کاغذ ڈال کر ڈبو دیں اس کے بعد روزانہ بلاناغہ اس تیل میں سے تھوڑا سا تیل لے کر رات کے وقت سر میں خوب اچھی طرح سے مالش کریں ایک سو بیس یوم تک مسلسل یہ عمل کریں اس دوران کبھی کبھی یہ تیل کھانے میں بھی استعمال کریں یعنی گھر میں جو سالن پکایا جائے اس میں یہ تیل ڈال لیا جائے انشاء اللہ تعالیٰ قوت حافظہ میں بے پناہ اضافہ ہو جائے گا قوت حافظہ اس قدر مضبوط ہو جائے گی کہ جو بھی سنے گا یا پڑھے گا تا دیر تک یاد رہے گا اس مقصد کے لیے یہ عمل نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

## کرایہ دار سے مکان خالی کرانا

اگر کسی شریف آدمی کا مکان کرایہ دار نے ناحق قبضہ میں کر لیا ہو۔ نہ ہی کرایہ دیتا ہو اور نہ ہی مکان خالی کرتا ہو کسی بھی طرح راہ راست پر نہ آتا ہو۔ ڈھٹائی سے کام لیتا ہو اور الٹا دھمکیاں بھی دیتا ہو جس کی وجہ سے وہ شریف آدمی بہت پریشان ہو اور چاہتا ہو کہ کسی طرح ظالم کرایہ دار سے جان چھوٹے اور وہ اس کا مکان خالی کر دے تو اسے چاہیے کہ وہ چاند کے مہینے کی پہلی جمعرات کو نماز ظہر کی ادائیگی کے بعد گیارہ سو مرتبہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ نہایت توجہ و یکسوئی سے پڑھے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ. بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط O

وَلَنْ يَّتَمَنَّوْهُ اَبَدًا بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ ط وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِالظّٰلِمِيْنَ ٥

(سورۃ بقرہ 2 آیت 95)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد میں کامیابی کے لیے دعا مانگے جمعرات کے دن سے لے کر سات یوم تک روزانہ بلا ناغہ یہ عمل کرے انشاء اللہ تعالیٰ سات یوم کا کیا ہوا یہ عمل انتہائی کارگر ثابت ہوگا۔ اس آیت مبارکہ کی برکت سے بفضل باری تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔ ظالم کرایہ دار راہ راست پر آجائے گا اور جلد ہی اس کا مکان خالی کر دینے پر آمادہ ہو جائے گا پھر بہت جلد مکان کرایہ دار کے قبضہ سے چھوٹ جائے گا۔

## پھنسی کا علاج

ایسی گندی پھنسی جو کسی بھی علاج سے ٹھیک نہ ہوتی ہو اور معمولی سی پھنسی ایک زخم کی شکل اختیار کر گئی ہو ڈاکٹر اس کے علاج سے عاجز آ گئے ہوں تو چاہیے کہ سورۃ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ باوضو حالت میں ایک ہزار گیارہ مرتبہ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيْهَا ط

(سورۃ بقرہ 2 آیت 71)

پڑھنے کے بعد اس دوا یا مرہم پر دم کرے جو زخم پر لگائی جاتی ہے پھر یہ دم کیا ہوا دوا یا مرہم جسم کے متاثرہ حصہ پر لگائے بفضل باری تعالیٰ دس یوم کے اندر اندر پھنسی والا زخم بالکل ٹھیک ہو جائے گا اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ نصیب فرمائے گا اور زخم کا داغ بھی ختم ہو جائے گا۔



## لقوہ کا علاج

اگر کوئی لقوہ کے مرض کا شکار ہو مرض میں کسی بھی طرح افاقہ نہ ہوتا ہو تو چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۃ بقرہ کے دوسرے پارہ کی یہ آیت مبارکہ ایک سفید کاغذ پر لکھیں۔

قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَآءِ ج فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰهَا ص
فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ط (سورۃ بقرہ 2 آیت 144)

لکھنے کے بعد تعویذ کی طرح مریض کے گلے میں ڈال دیں اس کے علاوہ اس آیت مبارکہ کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد مرض میں افاقہ ہوگا پروردگار عالم کے فضل و کرم سے شفائے کاملہ نصیب ہوگی۔

## دلی مراد کا حصول

اگر کسی کی ایسی جائز مراد ہو جو پوری نہ ہوتی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کی مراد پوری ہو جائے اس کی منشاء اسے حاصل ہو جائے اور جلد از جلد حاصل ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد دو سو مرتبہ سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔

وَاِذَا سَاَلَكَ عِبَادِيْ عَنِّيْ فَاِنِّيْ قَرِيْبٌ ط اُجِيْبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ
اِذَا دَعَانِ فَلْيَسْتَجِيْبُوْا لِيْ وَلْيُؤْمِنُوْا بِيْ لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُوْنَ ٥

(سورۃ بقرہ 2 آیت 186)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنے مقصد و مراد کے حصول کے لیے دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد مراد پوری ہوگی۔

## مشکل ختم ہو جائے

اگر کسی کو کوئی ایسا کام درپیش ہو کہ جس کے ہونے میں مشکل پیدا ہوگئی ہو اور وہ چاہتا ہو کہ مشکل آسان ہو جائے اور کام اس کے حسب منشاء ہو جائے تو اسے چاہیے کہ اس کام کے کرنے سے قبل باوضو حالت میں قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اور نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۂ بقرہ کی آیت مبارکہ تین سو تیرہ مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے مشکل کے حل کے لیے دعا مانگے آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ۔ (سورۃ بقرہ 2 آیت 224)

اس کے بعد ایک سفید کاغذ پر یہ نقش پاک لکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰ | ۵۱ | ۵۲ | ۳۷ |
| ۴۶ | ۴۳ | ۴۲ | ۴۹ |
| ۴۱ | ۴۸ | ۴۷ | ۴۴ |
| ۵۳ | ۳۸ | ۳۹ | ۵۰ |

## مشکل دور ہو

اگر کسی پر کوئی ایسی مشکل آن پڑی ہو کہ جس سے نکلنے اور بچنے کی اسے کوئی راہ دکھائی نہ دیتی ہو اور اس وجہ سے وہ بہت زیادہ پریشان ہو تو اسے چاہیے کہ وہ



ہر نماز کے بعد اکہتر مرتبہ آیت مبارکہ پڑھے۔

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ط O

(سورۃ بقرہ 2 آیت 257)

پڑھنے کے بعد مشکل کے حل کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے سات یوم تک بلاناغہ ہر نماز کے بعد یہ عمل کرے انشاءاللہ تعالیٰ چند دنوں میں ہی مشکل حل ہو جائے گی پروردگار عالم پردۂ غیب سے ایسے اسباب پیدا فرما دے گا کہ جس سے مشکل دور ہو جائے گی اور پریشانی راحت میں بدل جائے گی۔

## مصیبت سے چھٹکارا

اگر کوئی کسی ناگہانی مصیبت میں مبتلا ہو گیا ہو اور مصیبت سے چھٹکارے کی کوئی ممکن صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد سات مرتبہ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ پڑھے۔

وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ بِشَيْءٍ مِّنَ الْخَوْفِ وَالْجُوْعِ وَنَقْصٍ مِّنَ الْاَمْوَالِ وَالْاَنْفُسِ وَالثَّمَرٰتِ ط وَبَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَ O لا الَّذِيْنَ اِذَآ اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ لا قَالُوْٓا اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّآ اِلَيْهِ رٰجِعُوْنَ O اُولٰٓئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوٰتٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ قف وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُوْنَ O (سورۃ بقرہ 2 آیت 155 سے 157)

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ بہت جلد مصیبت سے خلاصی عطا ہو گی اللہ تعالیٰ اپنا خصوصی فضل و کرم فرمائے گا۔

## نظرِ بد سے بچاؤ

اگر کسی بچے کو نظرِ بد لگ گئی ہو جس کی وجہ سے بچہ بیمار ہو گیا ہو تو نظرِ بد دور کرنے کی غرض سے سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ کو اکابرین کرام نے ایک قلعہ کہا ہے اور کہا ہے کہ یہ آیت مبارکہ نظرِ بد سے حفاظت کے لیے قلعہ کی مانند ہے یعنی جس بچے کے گلے میں اس آیت مبارکہ کا تعویز ہو گا کوئی بھی نظرِ بد اس کا کچھ نہ بگاڑ سکے گی آیت مبارکہ یہ ہے۔

خَتَمَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ط وَعَلٰى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ ز وَّلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت 7)

اس آیت مبارکہ کو باوضو حالت میں سفید کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے سات مرتبہ لکھے اور تعویز کی طرح بچے کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ نظرِ بد سے حفاظت رہے گی اور اگر بچے کو بری نظر لگ گئی ہو گی تو اس آیت مبارکہ کی برکت کے طفیل نظرِ بد دور ہو جائے گی بچہ صحت یاب ہو جائے گا۔ نظرِ بد دور کرنے کے لیے یہ نہایت مجرب و آزمودہ عمل ہے۔

## وبائی امراض سے حفاظت

جو کوئی یہ چاہے کہ وہ ہر طرح کے وبائی امراض مثلاً ہیضہ، بخار، طاعون وغیرہ سے محفوظ رہے تو اسے چاہیے کہ وہ ذیل میں دی ہوئی سورۂ بقرہ کی آیت مبارکہ عرق گلاب و زعفران سے لکھ کر اپنے گھر کے باہر دروازے پر اور اندرونی و بیرونی دونوں حصوں پر لگا دے۔ بفضل باری تعالیٰ جس گھر پر یہ آیت مبارکہ لکھی



ہوئی ہو گی وہ گھر وبائی امراض سے محفوظ رہے گا کوئی وبائی مرض اس گھر کے رہنے والوں پر حملہ آور نہ ہو سکے گا گھر کے رہنے والے انشاء اللہ تعالیٰ مکمل طور پر محفوظ رہیں گے اللہ تعالیٰ ان کو اپنی حفظ و امان میں رکھے گا آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ق فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ ط اِنَّ اللّٰهَ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ○

## مصیبت سے نجات

اگر کوئی کسی ایسی مصیبت میں مبتلا ہو گیا ہو کہ جس سے خلاصی کی اسے کوئی ممکن صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو اسے چاہیے کہ وہ مصیبت سے چھٹکارے کی غرض سے گیارہ دن کے اعتکاف کی نیت کرے اور گیارہ روزے اس مقصد کے لیے رکھے رزق حرام سے مکمل طور پر پرہیز کرنے کا مصمم ارادہ کرے اور صرف رزق حلال کمانے اور کھانے پر کاربند رہنے کی نیت کرے اعتکاف کی حالت میں روزانہ بلاناغہ گیارہ دن تک گیارہ ہزار مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ○

(سورۃ بقرہ 2 آیت 163)

ہر روز مذکورہ آیت مبارکہ گیارہ ہزار مرتبہ پڑھنے کے بعد سجدے میں جا کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ بہت جلد اس کی مصیبت رفع ہو جائے گی اگر پہاڑ کے برابر بھی سخت مصیبت ہو گی تو وہ بھی بفضل باری تعالیٰ سورۂ بقرہ کی اس آیت مبارکہ کے طفیل مصیبت سے نجات مل جائے گی اور بخیر و عافیت

مصیبت دور ہو گی۔ اگر گیارہ یوم تک اس پابندی کے ساتھ عمل نہ کر سکتا ہو تو یہ آیت مبارکہ سات دن تک بلا ناغہ روزانہ گیارہ ہزار مرتبہ پڑھنا بھی نہایت مؤثر اور فائدہ مند ثابت ہوا ہے اور مجرب و آزمودہ کامیاب عمل ہے۔

## دلی مراد بر آئے

اگر کسی کے دل میں کوئی ایسی حاجت ہو جس کو وہ کسی سے بیان نہ کرنا چاہتا ہو مگر اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کی دلی حاجت پوری ہو جائے اور جلد سے جلد پوری ہو جائے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد بکثرت یہ آیت مبارکہ پڑھا کرے۔

اِنَّ اللّٰہَ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ○ (سورۃ بقرہ 2 آیت 173)

اس کے علاوہ مندرجہ ذیل نقش پاک لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۰ | ۷۰ | ۷۱ | ۵۷ |
| ۶۵ | ۶۳ | ۶۲ | ۶۸ |
| ۶۱ | ۶۷ | ۶۶ | ۶۴ |
| ۷۲ | ۵۸ | ۵۹ | ۶۹ |

ہر نماز کے بعد بکثرت پڑھے تو پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت روائی کے لیے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بارگاہ الٰہی میں اس کی دعا قبول ہو گی اللہ تعالیٰ اس کی دلی حاجت کو پورا فرمائے گا اور اسے سکونِ قلبی سے نوازے گا۔



## خیر و برکت کے لیے

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کے ہاں کبھی بھی روپے پیسے کی کمی نہ ہو رزق میں اضافہ ہو اس کے رزق حلال کی آمدنی میں خیر و برکت پیدا ہو جائے تو اسے چاہیے کہ جب بھی کبھی کسی سے روپیہ پیسہ وغیرہ لے تو بسم اللہ پڑھ کر لے اور جب کسی کو روپیہ پیسہ دے تو دیتے وقت اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ (سورۃ بقرہ 2 آیت 156) پڑھے۔ ہمیشہ اس عمل کی پابندی رکھے انشاء اللہ تعالیٰ بہت فائدہ ہو گا کبھی روپے پیسے کی کمی نہ آئے گی۔

## دشمن کا خوف دور ہو

اگر کسی کے دل پر دشمن کا رعب طاری ہو گیا ہو دشمن کے خوف کی وجہ سے اسے شدید پریشانی ہو ہمہ وقت یہ خدشہ رہتا ہو کہ کہیں دشمن اسے کوئی نقصان نہ پہنچا دے تو اسے چاہیے کہ ہر نماز کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اکیس مرتبہ پڑھ کر بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے دل سے دشمن کا خوف دور ہو جائے گا وہ اطمینان اور بے خوفی محسوس کرے گا ہر طرح کا خوف اور ڈر اتر جائے گا۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

اٰمَنَ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَعَمِلَ صَالِحاً فَلَھُمْ اَجْرُھُمْ عِنْدَ رَبِّھِمْ ج

ص وَلَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ○

## آسیب دور کرنے کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ تین مرتبہ پانی میں پڑھ کر آسیب زدہ کو پلادے۔

## آنکھ کا درد دور کرنے کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ آنکھ کا درد دور کرنے کے لیے اور آنکھ کی روشنی حاصل کرنے کے واسطے اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ پڑھ کر انگلیوں کے سروں پر دم کرے اور آنکھوں پر پھیرے پھر الٓمّٓ اللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ پڑھ کر اسی طرح کرے۔ پھر اسی طرح اَلْوُجُوْہُ لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ پڑھے اور آنکھوں پر پھیرے۔

## آنکھ کی روشنی کے لیے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ حسب ذیل آیت نماز کے بعد پڑھے انگلی پر دم کرکے آنکھ میں لگائے:

وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ ۝ وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ ۝ (سورۃ ذاریات 51 آیت 47 سے 48)

## آنکھوں کی روشنی کے واسطے

خواجہ غریب نواز فرماتے ہیں کہ روشنی قائم رکھنے کے لیے ہر نماز کے بعد لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْقَیُّوْمُ ط پڑھے اور آنکھوں پر دم کرے پھر عَنَتِ الْوُجُوْہُ الْحَیُّ



الْقَیُّوْمِ پڑھے اور دونوں انگوٹھوں پر دم کرکے آنکھوں سے انگوٹھوں کو ملے۔

## اسم اعظم

حضرت خواجہ غریب نوازؒ کا ارشاد ہے کہ اسم اعظم یہ ہے کہ ہر نماز کے بعد یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ پڑھ لیا کرے اور اپنی ہر ضرورت پورا ہونے کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا کرے۔

## اولاد کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ اولاد کے واسطے حسب ذیل آیت نماز کے بعد تین مرتبہ پڑھے۔ (سورۃ حج 22 آیت 1)

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمْ ج اِنَّ زَلْزَلَةَ السَّاعَةِ شَيْءٌ عَظِيْمٌ ط

## بدخوابی سے بچنے کے واسطے

حضرت خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ حسب ذیل آیت کو سوتے وقت پڑھے یا لکھ کر گلے میں ڈالے۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ لا السِّحْرُ ط اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ط اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ط وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۝ (سورۃ یونس 10 آیت 81 سے 82)

## بغض وعداوت سے بچنے کے لیے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ چالیس دن تک سو مرتبہ یہ پڑھے اور

پڑھتے وقت دشمن کا خیال دل میں رکھے۔

وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ط

(سورۃ مائدہ 5 آیت 64)

## بلیات سے بچنے کے لیے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ حسب ذیل آیت پڑھ کر کشتی یا سواری پر سوار ہونے سے راستے کی تمام بلیات سے امن پائے گا۔ کسی کو اگر سردی سے بخار آتا ہو تو بیری کی لکڑی پر لکھ کر گلے میں ڈالے۔

اِنِّیْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّیْ وَرَبِّكُمْ ط مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌ بِنَاصِيَتِهَا اِنَّ رَبِّیْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ o (سورۃ ھود 11 آیت 56)

## پریشانی دور ہونے کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ ہر روز سات بار حسب ذیل آیت پڑھنا اور پڑھ کر داہنے سینے پر ملنا اور اس کی مداومت کرنا مفید ہے۔

هُوَ الَّذِیْ اَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ فِیْ قُلُوْبِ الْمُؤْمِنِيْنَ لِيَزْدَادُوْا اِيْمَانًا مَّعَ اِيْمَانِهِمْ وَلِلّٰهِ جُنُوْدُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا o

(سورۃ فتح 48 آیت 4)

## پھل کی مٹھاس کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ حسب ذیل آیت پڑھ کر پھل کو تراشے



شیریں معلوم ہوگا۔

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ ج وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ط

(سورۃ بقرہ 2 آیت 137)

## تجارت میں ترقی کے واسطے

خواجہ غریب نواز فرماتے ہیں کہ تجارت میں ترقی کے واسطے حسب ذیل درود زیادہ پڑھنا چاہیے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ ط

## جملہ حاجات کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ حسب ذیل آیات کو انگشتری پر کندہ کرا کے اپنے پاس رکھے۔

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ o وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ o

(سورۃ قلم 68 آیت 51 سے 52)

## حاجت براری کے واسطے

حضرت خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ یحییٰ مدنی قدس سرہ جب مدینہ منورہ سے رخصت ہوئے تو فرمایا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ط

(سورۃ رحمٰن 55 آیت 27)

ہر حاجت کے لیے ایک ہزار ایک دفعہ پڑھنا چاہیے۔

اور یا اللہ تین ہزار گیارہ دفعہ سوتے وقت پڑھے۔ ہر روز حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ ط سو دفعہ پڑھے۔

(سورۃ الاعمران 3 آیت 173)

تائب کو چاہیے کہ ہر فریضہ کے بعد دس دس دفعہ درود شریف اور دس دس دفعہ سورہ اخلاص پڑھے اور فرض مغرب کے بعد چھ رکعتیں اوابین تین سلام سے پڑھے اور ہر رکعت میں سورہ اخلاص دس دفعہ پڑھے۔ جب سونے لگے تو لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ سو بار پڑھے اور اہل شجرہ کی ارواح پر فاتحہ اور اکثر اوقات میں ذکر اللہ اور لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ میں مشغول رہے۔

## حاجت پوری ہونے کے لیے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ جو شخص حسب ذیل دعا ہر فرض نماز کے بعد پڑھے گا اس کی ہر حاجت پوری ہوگی۔

يَاشَفِيْقُ يَارَفِيْقُ نَحْنُ مِنْ كُلِّ يَقِيْنٍ. ط

## دشمن پر غالب آنے کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ جب دشمن کے سامنے جاؤ تو حسب ذیل اسماء گرامی کا پڑھنا مفید ہے۔

يَاسُبُّوْحُ ، يَاقُدُّوْسُ ، يَاغَفُوْرُ ، يَاوَدُوْدُ.



## دوزخ سے نجات کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ ذی الحجہ کے ایام عشرہ میں سورہ فاتحہ پڑھنا چاہیے۔

## دانت کے درد کے لیے

ترکیب یہ ہے کہ جس رخسار کی طرف درد ہو اس پر یہ لکھا جائے۔

وَلَهٗ مَاسَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ط وَهُوَالسَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ط

(سورۃ الانعام 6 آیت 13)

## رجعت عمل سے محفوظ رہنے کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ جو شخص کسی عمل کے وقت حسب ذیل سورت کو پڑھ لے تو وہ عمل کی رجعت سے محفوظ رہے گا۔

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ o وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَاالْاَرْضُ مُدَّتْ o وَاَلْقَتْ مَافِيْهَا وَتَخَلَّتْ o (سورۃ انشقاق 84 آیت 1 سے 4)

## رزق میں ترقی کے واسطے

ہر نماز کے بعد بکثرت پڑھنے سے خواجہ غریب نوازؒ کا فرمان ہے کہ رزق میں اضافہ ہوتا ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا ۵ وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَكَهُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِهٖ ط اِنَّهٗ كَانَ حَلِيْمًا غَفُوْرًا o

(سورۃ فاطر 35 آیت 41)

## روزی میں برکت کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ روزی میں برکت کے واسطے حسب ذیل دعا ہر نماز کے بعد بکثرت پڑھنی چاہیے۔

سُبْحَانَ الَّذِیْ سَخَّرَلَنَا ھٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقْرِنِیْنَ ۝ لا

(سورۃ زخرف 43 آیت 13)

## زہریلے جانور کے کاٹے کا اتار

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ جس جگہ زہریلا جانور کاٹے اس مقام پر انگلی گھماتا ہوا ایک سانس میں سات دفعہ یہ پڑھ کر اس جگہ دم کرے یا کان میں دم کرے۔

رَبَّنَا ھَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّیّٰتِنَا قُرَّۃَ اَعْیُنٍ وَّاجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَامًا ۝

(سورۃ فرقان 25 آیت 74)

## زیارتِ رسول اکرم ﷺ

خواجہ غریب نوازؒ نے رسول اکرم ﷺ کی زیارت کے واسطے حضرت قطب صاحب کو ہر رات حسب ذیل درود شریف ایک ہزار مرتبہ پڑھنے کی تلقین فرمائی۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَحَبِیْبِکَ وَرَسُوْلِکَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ۔

## علم کی ترقی کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ علم و ذہن میں ترقی کے لیے حسب ذیل



دعا ہر روز صبح کی نماز کے بعد پڑھنا مفید ہے۔

مِنْھَا خَلَقْنٰکُمْ وَفِیْھَا نُعِیْدُکُمْ وَمِنْھَا نُخْرِجُکُمْ تَارَۃً اُخْرٰی۔

(سورۃ طٰہٰ 20 آیت 55)

## فتح و کامرانی کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ پڑھنا چاہیے۔

(سورۃ نصر 110 آیت 1)

## فتوحات کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ ہر صبح کو تین بار پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ بِاسْمِکَ اِبْتَدَیْتُ وَبِکَرَمِکَ اِقْتَدَیْتُ وَبِکَرَمِکَ اِقْتَدَیْتُ وَبِنُوْرِ قُدُسِکَ اھْتَدَیْتُ وَبِفَضْلِکَ اَسْتَغِیْثُ وَاَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ عَلَیْکَ ۝

## قرض کی ادائیگی کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ حسب ذیل آیت صبح و شام پڑھ لینے سے قرض ادا ہو جائے گا۔

رَبِّ ھَبْ لِیْ مِنْ لَّدُنْکَ ذُرِّیَّۃً طَیِّبَۃً ج اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَآءِ ط

(سورۃ آل عمران 3 آیت 38)

## قرض کی ادائیگی کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ قرض کے ادا ہونے کے واسطے امام مالک کے موطا میں حسب ذیل دعا آئی ہے۔

اَللّٰھُمَّ فَالِقُ الْاِصْبَاحِ جَعَلَ الَّیْلَ سَکَنًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ حُسْبَانًا اِقْضِ عَنِّیَ الدَّیْنَ وَاَغْنِنِیْ مِنَ الْفَقْرِ وَاَمْضِ لِمَعِیْ وَنَصْرِنِیْ وَقُوَّتِیْ فِیْ سَبِیْلِکَ۔

## قرض کی ادائیگی کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ جمعہ کی نماز کے بعد سو دفعہ۔

اَللّٰھُمَّ یَاغَنِیُّ یَاحَمِیْدُ یَامُبْدِعُ یَامُعِیْدُ یَارَحِیْمُ یَاوَدُوْدُ

اَللّٰھُمَّ اکْفِنِیْ بِحَلَالِکَ عَنْ حَرَامِکَ وَبِطَاعَتِکَ عَنْ مَعْصِیَتِکَ وَاَغْنِنِیْ بِفَضْلِکَ عَمَّنْ سِوَاکَ بِرَحْمَتِکَ یَآاَرْحَمَ الرَّحِمِیْنَ ط

## لقوہ کا علاج

اگر کسی کو لقوہ کی بیماری ہو جائے تو کسی بزرگ سے سورۂ زلزال۔ 99 اذا زلزلت مع بسم اللہ پاک برتن پر لکھوا کر 21 روز تک بلا ناغہ دھو کر پیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آرام ہو جائے گا۔



## افلاس دور ہو

حضرت خواجہ غریب نوازؒ کا ارشاد ہے کہ اگر کوئی شخص افلاس تنگدستی میں مبتلا ہو۔ اس کو لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ کثرت سے (بلا تعداد) پڑھنا چاہیے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غربت دور ہو جائے گی۔ خوشحالی آجائے گی۔

سورہ واقعہ 56۔ سورہ مزمل 73۔ سورہ والشمس 91۔ سورہ الیل 99 اور سورہ الم انشراح 94 ۔ ایک مقررہ وقت پر روز پڑھیں۔

## لاعلاج مرض کے لیے

خواجہ غریب نوازؒ نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص لاعلاج مرض میں مبتلا ہو تو جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد مغرب تک یا اللہ یا رحمٰنُ یا رحیمُ پڑھتا رہے اور 21 روز تک پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اسی دوران میں صحت ہو جائے گی۔ اگر وہ بیماری مرض الموت ہوگی تو پڑھ نہ سکے گا۔

## کشائش رزق کے واسطے

خواجہ غریب نوازؒ فرماتے ہیں کہ شروع مہینے کے جمعہ سے چالیس جمعہ تک بعد نماز مغرب میں گیارہ مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ پڑھے اور ہر جمعہ کے بعد حسب ذیل آیت کاغذ پر لکھ کر کنوئیں یا دریا میں ڈالتا رہے۔

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِیْهَا مَعَایِشَ ط قَلِیْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ط (سورۃ اعراف 3 آیت 10)

